03444985555

# عملیات تسخیر

## خلائق و جن کی تسخیر کے لئے رہنما کتاب

0331-8857173

از

محمد حسیب قادری ۔ محمد واصف چشتی

روبی پبلی کیشنز

0300-4131901

فسٹ فلور المعراج سنٹر 22 اردو بازار لاہور ۔ فون:

جملہ حقوق بحق ناشر محفوظ ہیں

ناشر ........ محمد عمران حاتم

کمپوزنگ ...... وارث کمپیوٹر کمپوزنگ سنٹر لاہور

پرنٹرز ........ چوہدری طاہر حمید

........ 5۔ ٹمپل روڈ لاہور

قیمت ........ =/80 روپے

**روبی پبلی کیشنز**

دوسری منزل راجپوت مارکیٹ اردو بازار لاہور۔ فون: 0300-4213406

## فہرست

# حرف آغاز

میری انتہائے نگارش یہی ہے کہ تیرے نام سے ابتداء کر رہا ہوں

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

اَلْحَمْدُ لِلّٰہِ رَبِّ الْعَالَمِیْنَ وَ الصَّلٰوۃُ وَ السَّلَامُ عَلٰی رَسُوْلِہٖ مُحَمَّدٍ وَّ اٰلِہٖ وَ صَحْبِہٖ اَجْمَعِیْنَ۔

اللہ عزوجل کے نام سے شروع کرتا ہوں جو اپنی مخلوقات کے لئے رحمان ورحیم، یکتا و لاشریک، علیم وخبیر، شافی وکافی اور ہمیشہ سے موجود اور ہمیشہ کے لئے قائم دائم رہنے والا ہے جو ہر شے کا تخلیق کار اور ہر شے میں بلا امتیاز موجود اور ہر حاضر وغائب سے آگاہی رکھنے والا اور اپنی حکمت وقدرت سے ہر شے کو شفاء کاملہ وعاجلہ بخشنے والا، ہر بگڑے کام کو سنوارنے والا، دلوں سے بغض، حسد، عداوت دور فرمانے والا اور دل میں الفت، محبت، اخوت، بھائی چارہ پیدا فرمانے والا، جملہ آفات وبلیات سے اپنی پناہ میں رکھنے والا، قاضی الحاجات، عروج وزوال کو بلند وپست کرنے والا، ظالموں کو مظلوموں کے زیر نگیں کرنے والا، ناراضگیاں مٹانے والا، مشکلات کو حل فرمانے والا، بلا حساب اپنے مزید قریب لانے والا، انسان کے اندر اور باہر کے ہر حال سے بخوبی واقف، رازدان ہے۔ جہاں اس ذات ربانی نے روز میثاق کے اقرار اَلَسْتُ بِرَبِّکُمْ کے تحت اس دنیائے خاکی میں انسان کو عوارض، تکالیف اور دکھ سکھ کے ذریعہ اس کے دعویٰ آزمائش کی توثیق کے لئے بھیجا وہاں ساتھ ہی اس نے راہ ہدایت وصراط المستقیم، ہر بگڑے کام کے سنوارنے اور سلجھانے کے طور طریقے اور ہر دکھ کا سکھ نیز ہر بیماری جسمانی وروحانی کا شافی علاج بھی نازل فرمایا تا کہ انسان حتی الوسع اپنے دعویٰ کے

آزمائش میں بخوبی سرخرو ہو کر دنیا میں دائمی خوشیاں اور مسرتیں سمیٹ سکے۔

اسی لئے قرآن پاک میں ارشاد ربانی آتا ہے کہ

”ہم قرآن پاک میں وہ شے اتارتے ہیں جو ہر ایمان والے کے لئے باعث شفاء و رحمت ہے۔ (الاسراء:۸۲)

اللہ عزوجل نے اپنی کتاب شفاء میں ہر آزمائش پر پورا اترنے کا بخوبی حل اپنے پیارے حبیب حضرت محمد مصطفےٰ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے ذریعے واضح انداز میں بیان فرمایا اور اس کا عملی طریقہ بھی بتایا اب یہ اس انسان پر منحصر ہے کہ وہ کس طرح راہ ہدایت اختیار کرتا ہے اور دعویٰ آزمائش میں پورا اترتا ہے اور اس کتاب شفاء و رحمت سے بھرپور استفادہ حاصل کرتا ہے۔

چونکہ آج کے مادی دور میں ہر انسان کسی نہ کسی پریشانی، مشکل، بیماری، ابتلا میں مبتلا ہے اور بعض حالتوں میں بعض نادان انسانوں کی ہوس زر، حسد، بغض اور انتقام کا شکار ہے جس کی وجہ سے ذہنی ٹینشن میں مبتلا ہو کر اپنی عقل و فکر سے ہاتھ دھو بیٹھا ہے اور اپنی ان مشکلات کا حل ادھر ادھر ڈھونڈھ رہا ہے اس کی ان ہی مشکلات کو مدنظر رکھتے ہوئے بزرگان عظام و مشائخ نے اپنی اپنی بیاضوں میں ان مشکلات کا شافع حل بتلایا ہے۔

زیر نظر کتاب عملیات تسخیر ان بزرگان اہلسنت کی بیاضوں کی چھان بین کے بعد ان کے مجوزکردہ نسخوں سے آراستہ کی گئی ہے جو عملیات کی دنیا میں آزمودہ اور اکسیر کا حکم رکھتے ہیں لیکن ان سے استفادہ کے لئے احکام الٰہی، پیروی سنت، شرائط عملیات پر عمل پیرا ہونا ضروری ہے نیز اللہ عزوجل کی ذات بابرکات پر پختہ ترین توکل یقین اور وسیلہ حضرت محمد مصطفےٰ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم پکڑنا بھی لازم ہے تاکہ ہر نسخے کے تیر بہدف ہونے سے مسئلے کے حل پر عبور پا کر دنیاوی مسرتوں اور خوشیوں سے ہمکنار ہوا جا



سکے اور دکھ، تکلیف کو سکھ اور راحت میں بدلا جا سکے۔

آخر میں بارگاہ ایزدی میں دست بدعا ہیں کہ اللہ عزوجل ہر ایک کو اپنی منشاء اور ضرورت کے مطابق اس کتاب میں دیے گئے اعمال سے بھرپور استفادہ بخشے اور ان کی تمام تکلیفوں کو اپنے پیارے حبیب آقائے دو جہان حضرت محمد مصطفےٰ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم دائمی مسرتوں اور راحتوں میں بدل دے آمین ثم آمین

محمد حبیب قادری

محمد واصف چشتی

# تسخیر القلوب

تسخیر القلوب کے لئے ذیل کا عمل بے حد مفید اور اکسیر ہے اس سے مخلوق خدا میں عزت ووقار اور کشش خاص پیدا ہوتی ہے۔

اس مقصد کے لئے ذیل کے نقش کو بعد از نماز عصر زعفران وگلاب ومشک سے سفید پارچہ ریشمی پر تحریر کریں، خوشبو لگائیں اور اس پر ذیل کی آیت وسورہ ہائے مبارکہ کو سات سات مرتبہ پڑھ کر دم کریں اول وآخر درود شریف ذیل بھی سات مرتبہ پڑھیں موم جامہ کر کے اپنے گلے میں ڈالیں یا سیدھے بازو پر باندھیں۔

انشاء اللہ تعالیٰ العزیز الحکیم اس عمل کی بدولت بفضلہ باری تعالیٰ چند یوم میں مخلوق خدا اور حکام میں خاص کشش توقیر وعزت پائیں گے۔

درود پاک:۔

اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰى سَيِّدِنَا مُحَمَّدِ ۣالنَّبِيِّ الْاُمِّيِّ الْحَبِيْبِ الْعَالِيْ الْقَدْرِ الْعَظِيْمِ الْجَاهِ بِقَدْرِ عَظْمَةِ ذَاتِكَ

☆ آیت الکرسی

☆ حروف مقطعات

الٓمّٓ ۝ الٓمّٓصٓ ۝ الٓرٰ ۝ الٓمّٓرٰ ۝ كٓهٰيٰعٓصٓ ۝ طٰهٰ ۝ طٰسٓمّٓ ۝ طٰسٓ ۝ يٰسٓ ۝ صٓ ۝ حٰمٓ ۝ عٓسٓقٓ ۝ قٓ ۝ نٓ ۝

☆ ہفت سلام

سَلٰمٌ قَوْلًا مِّنْ رَّبٍّ رَّحِيْمٍ ۝ سَلٰمٌ عَلٰى نُوْحٍ فِي الْعٰلَمِيْنَ ۝ سَلٰمٌ عَلٰى اِبْرٰهِيْمَ ۝ سَلٰمٌ عَلٰى مُوْسٰى وَ هٰرُوْنَ ۝ سَلٰمٌ عَلٰى



اِلْيَاسِيْنَ ۝ سَلٰمٌ عَلَى الْمُرْسَلِيْنَ ۝ سَلٰمٌ عَلٰى عِبَادِهِ الَّذِيْنَ اصْطَفٰى

☆ سورہ آل عمران کی آیات مبارکہ:۔

قُلِ اللّٰهُمَّ مٰلِكَ الْمُلْكِ تُؤْتِي الْمُلْكَ مَنْ تَشَآءُ وَ تَنْزِعُ الْمُلْكَ مِمَّنْ تَشَآءُ وَ تُعِزُّ مَنْ تَشَآءُ وَ تُذِلُّ مَنْ تَشَآءُ بِيَدِكَ الْخَيْرُ ؕ اِنَّكَ عَلٰى كُلِّ شَيْءٍ قَدِيْرٌ ۝ تُوْلِجُ الَّيْلَ فِي النَّهَارِ وَ تُوْلِجُ النَّهَارَ فِي الَّيْلِ وَ تُخْرِجُ الْحَيَّ مِنَ الْمَيِّتِ وَ تُخْرِجُ الْمَيِّتَ مِنَ الْحَيِّ وَ تَرْزُقُ مَنْ تَشَآءُ بِغَيْرِ حِسَابٍ ۝

☆ سورہ یوسف

☆ سورہ ق

☆ سورہ مزمل

☆ سورہ چہار قل

☆ سورہ الفتح

☆ سورہ الشمس

☆ سورہ جن

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

| | | |
|---|---|---|
| ۶ع۲۱۷ع | ۱ع۲۱۷ع | ۸ع۲۱۷ع |
| ۷ع۲۱۷ع | ۵ع۲۱۷ع | ۳ع۲۱۷ع |
| ۲ع۲۱۷ع | ۹ع۲۱۷ع | ۴ع۲۱۷ع |

# برے ہمسائے کے شر سے نجات اور تسخیر

اگر کسی کا ہمسایہ انتہائی برا اور شر پسند ہو اور اس سے اہل محلہ بہت زیادہ تنگ ہوں

تو ایسی حالت میں اس کے شر سے محفوظ رہنے کے لئے ذیل کا عمل بے حد مفید اور نافع ہے۔

اس مقصد کے لئے نماز عصر کی سنت غیر موکدہ ادا کرنے کے بعد اول وآخر درود شریف ذیل گیارہ، گیارہ مرتبہ، آیت کریمہ:-

لَآ اِلٰهَ اِلَّآ اَنْتَ سُبْحٰنَكَ اِنِّیْ كُنْتُ مِنَ الظّٰلِمِیْنَ

ایک سو گیارہ مرتبہ، سورہ قٓ سات مرتبہ پڑھ کر اللہ تعالیٰ عزوجل سے اس کے شر سے محفوظ رہنے کی دعا مانگیں اور تصور میں اس کے سینے اور پیشانی پر پھونک بھی ماریں۔

انشاء اللہ تعالیٰ العزیز الحکیم اس عمل کی چند روزہ مداومت سے ہمسائے کی زبان بندی اللہ تعالیٰ عزوجل فرمادیں گے اور اس کے شر سے مکمل نجات مل جائے گی۔

درود پاک:-

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى سَيِّدِنَا وَ مَوْلَانَا مُحَمَّدٍ وَّ عَلٰى اٰلِ سَيِّدِنَا وَمَوْلَانَا مُحَمَّدٍ صَلٰوةً تُنْجِيْنَا بِهَا مِنْ جَمِيْعِ الْاَهْوَالِ وَ الْاٰفَاتِ وَ تَقْضِىْ لَنَا بِهَا جَمِيْعَ الْحَاجَاتِ وَ تُطَهِّرُنَا بِهَا مِنْ جَمِيْعِ السَّيِّاٰتِ وَ تَرْفَعُنَا بِهَا عِنْدَكَ اَعْلَى الدَّرَجَاتِ وَ تُبَلِّغُنَا بِهَا اَقْصَى الْغَايَاتِ مِنْ جَمِيْعِ الْخَيْرَاتِ فِى الْحَيَاةِ وَ بَعْدَ الْمَمَاتِ اِنَّكَ عَلٰى كُلِّ شَىْءٍ قَدِيْرٌ

## دشمنوں کے شر سے حفاظت اور تسخیر

دشمنوں کے شر سے حفاظت کے لئے ذیل کا عمل بے حد اکسیر اور پرتاثیر ہے۔



اس مقصد کے لئے بعد از نماز عصر ذیل کا نقش زعفران وگلاب سے سفید کاغذ پر لکھیں اور اس پر اول وآخر درود پاک ذیل گیارہ، گیارہ مرتبہ، سورہ قٓ اکتالیس مرتبہ، آیت کریمہ:-

لَآ اِلٰهَ اِلَّآ اَنْتَ سُبْحٰنَكَ اِنِّیْ كُنْتُ مِنَ الظّٰلِمِیْنَ

ایک سو ایک مرتبہ، اسم الٰہی یَا رَحْمٰنُ پانچ سو پانچ مرتبہ پڑھ کر دم کریں اور اس کو خوشبو لگا کر موم جامہ کر کے اپنے گلے میں ڈالیں یا دائیں بازو پر باندھیں نقش کا ہدیہ اکیاون روپیہ راہ الٰہی میں خیرات کردیں۔

انشاء اللہ تعالیٰ العزیز الحکیم اس عمل کی بدولت دشمنوں کے شر سے بفضلہ باری تعالیٰ محفوظ و مامون رہیں گے۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| یاحفیظ | یارحمٰن | یارحمٰن | یارحمٰن | یارحمٰن | یاحفیظ |
| یارحمٰن | ۲۷۴۳۳ | ۲۷۴۳۷ | ۲۷۴۴۰ | ۲۷۴۲۶ | یارحمٰن |
| یارحمٰن | ۲۷۴۳۹ | ۲۷۴۲۷ | ۲۷۴۳۲ | ۲۷۴۳۸ | یارحمٰن |
| یارحمٰن | ۲۷۴۲۸ | ۲۷۴۳۴ | ۲۷۴۳۵ | ۲۷۴۳۱ | یارحمٰن |
| یارحمٰن | ۲۷۴۳۶ | ۲۷۴۳۰ | ۲۷۴۲۹ | ۲۷۴۴۱ | یارحمٰن |
| یاحفیظ | یارحمٰن | یارحمٰن | یارحمٰن | یارحمٰن | یاحفیظ |

لَآ اِلٰهَ اِلَّآ اَنْتَ سُبْحٰنَكَ اِنِّیْ كُنْتُ مِنَ الظّٰلِمِیْنَ

[illegible]

لَآ اِلٰهَ اِلَّآ اَنْتَ سُبْحٰنَكَ اِنِّیْ كُنْتُ مِنَ الظّٰلِمِیْنَ

درود پاک:-

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى سَيِّدِنَا وَ مَوْلَانَا مُحَمَّدٍ وَّ عَلٰى اٰلِ سَيِّدِنَا

وَمَوْلٰنَا مُحَمَّدٍ صَلٰوۃً تُنْجِیْنَا بِهَا مِنْ جَمِیْعِ الْاَهْوَالِ وَ الْاٰفَاتِ وَ تَقْضِیْ لَنَا بِهَا جَمِیْعَ الْحَاجَاتِ وَ تُطَهِّرُنَا بِهَا مِنْ جَمِیْعِ السَّیِّاٰتِ وَ تَرْفَعُنَا بِهَا عِنْدَکَ اَعْلَی الدَّرَجَاتِ وَ تُبَلِّغُنَا بِهَا اَقْصَی الْغَایَاتِ مِنْ جَمِیْعِ الْخَیْرَاتِ فِی الْحَیَاۃِ وَ بَعْدَ الْمَمَاتِ اِنَّکَ عَلٰی کُلِّ شَیْءٍ قَدِیْرٌ

## تسخیر ہمزاد

جس کسی کو ہمزاد بے حد تنگ کرتا ہو اور کسی بھی طرح جان چھوڑنے سے باز نہ آتا ہو تو ایسے میں ذیل کا عمل بے حد مفید اور کارگر ہے۔

اس مقصد کے لئے ذیل کے نقش کو باوضو حالت میں سفید ریشمی پارچہ پر زعفران وگلاب سے تحریر کریں اور اس کو مریض کے گلے میں خوشبو لگا کر موم جامہ کر کے پہنا دیں۔

اس کے علاوہ چینی کی پلیٹ پر اسی نقش کو زعفران وگلاب سے بنائیں اور پانی سے دھو کر صبح شام مریض کو پانی پلائیں۔

انشاء اللہ تعالیٰ العزیز الحکیم چالیس یوم کے عمل مسلسل سے ہمزاد سے مکمل پیچھا چھوٹ جائے گا۔

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| قٓ | ق | اجب یا همزائیل بحق یا شافی | صٓ | صٓ |
| قٓ | ق | اجب یا همزائیل بحق یا شافی | صٓ | صٓ |
| قٓ | ق | اجب یا همزائیل بحق یا شافی | صٓ | صٓ |



## آفیسران اور ساتھی مطیع رہیں

جو کوئی اس بات کا خواہاں ہو کہ اس کے آفیسران بالا اور دیگر ساتھی اس سے راضی و مطیع رہیں اور اس کے خلاف کوئی بھی غلط راہ نہ اپنائیں تو ایسے میں ذیل کا عمل بے حد مفید، فائدہ مند اور اکسیر ہے۔

اس مقصد کے لئے روزانہ بعد از نماز عشاء گیارہ یوم تک ذیل کی آیت مبارکہ نو سو مرتبہ اور درود پاک ذیل اول و آخر گیارہ، گیارہ مرتبہ پڑھ کر روزانہ پانی کی بوتل پر دم کرے۔

اب اس پانی میں زعفران وگلاب حل کریں اور بارھویں روز اس پانی سے بعد از ورد باوضو حالت میں سفید کاغذ پر انہی آیات مبارکہ کو لکھیں اس کو خوشبو لگائیں اور اپنے پاس موم جامہ کر کے رکھیں۔

انشاء اللہ تعالیٰ العزیز الحکیم اس عمل کی بدولت تمام آفیسران بالا اور ساتھی مہربان ہوں گے اور عزت و آبرو سے ہمیشہ پیش آیا کریں گے اور کبھی بھی آپ کا برا نہ چاہیں گے بے حد مفید اور مجرب عمل ہے۔

درود پاک:۔

اَلصَّلٰوۃُ وَ السَّلَامُ عَلَیْکَ یَا رَسُوْلَ اللّٰہِ وَ عَلٰی اٰلِکَ وَ اَصْحَابِکَ وَ جَمِیْعِ الْاَنْبِیَاءِ وَ الْمُرْسَلِیْنَ بِعَدَدِ کُلِّ ذَرَّۃٍ وَّ خَلَائِقِ دَائِمًا اَبَدًا وَ اَنْتَ وَ سِیْلَتِیْ خُدَیْدِیْ یَا حَبِیْبَ اللّٰہِ

آیات مبارکہ:۔

قٓ ۚ وَالْقُرْاٰنِ الْمَجِیْدِ ۚ بَلْ عَجِبُوْٓا اَنْ جَآءَهُمْ مُّنْذِرٌ مِّنْهُمْ

فَقَالَ الْكٰفِرُوْنَ هٰذَا شَیْءٌ عَجِیْبٌ ٥ ءَ اِذَا مِتْنَا وَ كُنَّا تُرَابًا ۚ ذٰلِكَ رَجْعٌۢ بَعِیْدٌ ٥ قَدْ عَلِمْنَا مَا تَنْقُصُ الْاَرْضُ مِنْهُمْ وَ عِنْدَنَا كِتٰبٌ حَفِیْظٌ ٥

## تسخیر ظالم دشمن

اگر کسی کا دشمن بے انتہاء ظالم و جابر ہو اور اس نے ناک میں دم کر رکھا ہو تو ایسی حالت میں اس کی تسخیر کے لئے ذیل کا عمل پر اثر ہے مگر یاد رہے کہ ناجائز نہ کرے ورنہ عقوبت الٰہی کا خود ذمہ دار ہوگا۔

اس کے لئے بروز اتوار جنگل میں جا کر زیر درخت جھاؤ چھری سے ایک خط چاروں طرف کھینچے اور اس کے درمیان بیٹھ کر اول و آخر درود شریف ذیل گیارہ بار اور پھر بہتر بار سورہ ق ؔ بمعہ بسم اللہ شریف کے پڑھے اور درمیان پڑھنے کے اپنے دشمن کی ہلاکت کا تصور بطور مردہ رکھے۔

انشاء اللہ تعالیٰ العزیز الحکیم گیارہ روز کے عمل کے دوران دشمن ہلاک ہو جائے گا اور اس کے ظلم و ستم سے مکمل نجات مل جائے گی۔

درود پاک:۔

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ سَیِّدِ الْقَاهِرِیْنَ عَلٰی اَعْدَآءِ رَبِّ الْعٰلَمِیْنَ

## حاضری پریزاد (تسخیری عمل)

جو عامل یہ چاہے کہ بادشاہ پریوں کو حاضر کرے اور ان سے کام لے تو اس کے



لئے ذیل کا عمل کرنا چاہیے۔

طریقہ اس کا یہ ہے کہ جمعرات کے روز غسل کر کے پاک صاف لباس پہنے اور خوشبو لگا کر باغ کے کسی گوشہ تنہائی میں جا کر بیٹھ جائے اور اپنے گرد حصار قائم کرے پھر ایک سو ساٹھ بار سورہ ق ؔ اور سات بار سورہ جن بمعہ اول و آخر درود شریف ذیل سو بار پڑھے۔

انشاء اللہ تعالیٰ العزیز الحکیم پریوں کا بادشاہ بمعہ اپنے لاؤ لشکر کے حاضر ہوگا اس وقت اس سے جو عہد و پیمان چاہے لے لے اور جس کام کے متعلق بھی دریافت کرنا چاہے دریافت کر لے وہ بات کا جواب دے گا اور تابعداری کا وعدہ کرے گا اور جو مطلب اس کا ہوگا اس کو پورا کرے گا اگر کسی دشمن یا کسی دوست یا عزیز کو بلانا مقصود ہوگا تو اسے کہے کہ فلاں بن فلاں کو حاضر کرو وہ اسی وقت بفرمان اس کو حاضر کرے گا اور آئندہ بھی جائز کام کے لئے حاضر ہو جایا کرے گا۔

درود پاک:۔

اَللّٰهُمَّ اِنِّیْ اَتَوَجَّهُ وَ اَتَقَرَّبُ اِلَیْكَ وَ اَسْئَلُكَ بِالصَّلٰوةِ عَلَی النَّبِیِّ الْاُمِّیِّ مَعْدِنِ الْجُوْدِ وَ السَّخَاوَةِ وَ مَعْدِنِ الْاَخْلَاقِ وَ الْمُرُوَّةِ وَ مَعْدِنِ الْاَلْطَافِ وَ الْمُرَوَّةِ وَ مَعْدِنِ التَّسْخِیْرِ وَ الْمَحَبَّتِ وَ صَلَّی اللّٰهُ تَعَالٰی عَلَیْهِ وَ عَلٰی جَمِیْعِ الْاَنْبِیَاءِ وَ الْمَحْبُوْبِیْنَ وَ الْمُرْسَلِیْنَ وَ صَلَّی اللّٰهُ تَعَالٰی اَجْمَعِیْنَ ہر روز جتنی تعداد پڑھے آخر میں یہ دعا ضرور ملا کر پڑھے یَا مُؤَلِّفُ تَاَلَّفْتَ بِالْاُلْفَةِ وَ الْاُلْفَةُ فِیْ اُلْفَةِ اُلْفَتِكَ یَا مُؤَلِّفُ اَللّٰهُمَّ سَخِّرْلِیْ قُلُوْبَ الْمُؤْمِنِیْنَ كَمَا سَخَّرْتَ لِمُحَمَّدٍ صَلَّی اللّٰهُ تَعَالٰی عَلَیْهِ وَسَلَّمَ

اَللّٰهُمَّ سَخِّرْ فِیْ عَیْنِیْ تَسْخِیْرًا وَ سَخِّرْ فِیْ لِسَانِیْ تَسْخِیْرًا وَ
جُهِیْ تَسْخِیْرًا وَ سَخِّرْ فِیْ نَفْسِیْ تَسْخِیْرًا کَثِیْرًا دَائِمًا یَا
مُسَخِّرَ تَسْخِیْرُتٌ بِالتَّسْخِیْرِ فِیْ تَسْخِیْرِ تَسْخِیْرِکَ یَا مُسَخِّرُ

## والدین کو رضا مند کرنا (لاجواب تسخیری عمل)

اگر مطلوبہ جگہ شادی کے لئے کسی کے والدین رضا مند نہ ہوتے ہوں اور اس کی خواہش شدید ہو تو والدین کو راضی کرنے کے لئے ذیل کا عمل مفید اور فائدہ مند ہے۔

اس مقصد کے لئے نئے چاند کے پہلے جمعہ کی شب کو بوقت تہجد اٹھ کر دو رکعت نماز نفل تحیۃ الوضو پڑھے اور سلام پھیرنے کے بعد اول و آخر درود شریف ذیل اکیس، اکیس مرتبہ بمعہ سورہ قٓ اکیس مرتبہ پڑھ کر والدین کی رضا کے لئے سجدے میں سر رکھ کر اللہ تعالیٰ کے حضور دعا مانگے۔

انشاء اللہ تعالیٰ العزیز الحکیم تین جمعہ کی شب اس عمل سے والدین اس سے راضی اور خوش ہو جائیں گے۔

درود پاک:-

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّ عَلٰی اٰلِ مُحَمَّدٍ کَمَا صَلَّیْتَ
عَلٰی اِبْرَاهِیْمَ وَ عَلٰی اٰلِ اِبْرَاهِیْمَ اِنَّکَ حَمِیْدٌ مَّجِیْدٌ اَللّٰهُمَّ
بَارِکْ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّ عَلٰی اٰلِ مُحَمَّدٍ کَمَا بَارَکْتَ عَلٰی
اِبْرَاهِیْمَ وَ عَلٰی اٰلِ اِبْرَاهِیْمَ اِنَّکَ حَمِیْدٌ مَّجِیْدٌ



## ساس یا بہو کو تابع کرنا

جس گھر میں ساس اور بہو میں سے کوئی ایک اپنی حدود سے تجاوز کرتا ہو اور ان میں نا چاقی رہتی ہو تو ایسے میں تابع کرنے کا ذیل کا عمل بے حد مفید اور فائدہ مند ہے۔

اس مقصد کے لئے بعد از نماز جمعہ اول و آخر درود شریف ذیل گیارہ، گیارہ مرتبہ، سورہ جمعہ تین مرتبہ اور سورہ قٓ تین مرتبہ پڑھ کر پانی یا مٹھائی کو دم کر کے مطلوب کو پلائیں یا کھلائیں۔

انشاء اللہ تعالیٰ العزیز الحکیم مطلوب تابع ہو جائے گا۔

درود پاک:-

اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰی سَیِّدِنَا مُحَمَّدِ نِ النَّبِیِّ الْاُمِّیِّ
الْحَبِیْبِ الْعَالِی الْقَدْرِ الْعَظِیْمِ الْجَاهِ بِقَدْرِ عَظْمَةِ ذَاتِکَ

## دشمن کی سرکوبی

جو کوئی اپنے دشمن کے ہاتھوں سخت پریشان اور ذلیل ہو اور اس کا دشمن اسے نقصان پہنچانے سے کسی طرح باز نہ آتا ہو تو ایسے میں ذیل کا عمل اختیار کرے جو اس مقصد کے لئے بے حد فائدہ مند اور مفید ہے۔

اس مقصد کے لئے وہ شخص روزانہ بعد از نماز فجر اور نماز عشاء چالیس یوم تک سورہ قٓ چالیس مرتبہ روزانہ پڑھے اور پھر چالیسویں دن قبرستان میں جائے اور دو پرانی قبروں کے درمیان ننگے سر بیٹھ کر دو مرتبہ سورہ قٓ پڑھ کر اللہ تعالیٰ عزوجل سے دعا مانگے اور اس کے نام کا پرچہ لکھ کر دونوں قبروں کے درمیان دفن کر دے۔

انشاء اللہ تعالیٰ العزیز الحکیم دشمن کے شر سے ہمیشہ کے لئے محفوظ و مامون ہو جائے گا اور غیب سے دشمن کی تباہی کے اسباب پیدا ہوں گے۔

## تسخیر کرخت شوہر

جس عورت کا شوہر انتہائی کرخت ہو، بات بات پر لڑتا، جھگڑتا ہو اور ہر معاملے میں مداخلت کرتا ہو اور اس وجہ سے گھر کی فضاء خراب رہتی ہو اور بچوں پر برا اثر پڑتا ہو تو ایسے میں ذیل کا عمل بے حد مفید اور نافع ہے۔

اس مقصد کے لئے بعد از نماز فجر اول و آخر درود شریف ذیل گیارہ، گیارہ مرتبہ اور سورہ فاتحہ شریف اکتالیس مرتبہ، سورہ ق ۤ گیارہ مرتبہ پڑھ کر کسی کھانے والی چیز پر دم کریں اور وہ شوہر کو کھلا دیں۔

دوران ورد اپنے مقصد کا خیال رکھیں اور بعد از ورد سجدے میں گر کر دعا خاص طور پر اللہ کے حضور کریں۔

انشاء اللہ تعالیٰ العزیز الحکیم تین دن کے عمل سے کرخت شوہر مہربان اور نرم ہو جائے گا۔

درود پاک:۔

اَللّٰھُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰی سَیِّدِنَا مُحَمَّدِ نِ النَّبِیِّ الْاُمِّیِّ الْحَبِیْبِ الْعَالِی الْقَدْرِ الْعَظِیْمِ الْجَاہِ بِقَدْرِ عَظَمَۃِ ذَاتِکَ

## بُرے ہمسائے سے بچاؤ اور تسخیر

اگر کسی کے ہمسائے یا کوئی ایک ہمسایہ بُرا ہو اور اس کی شرارتوں اور خباثتوں سے



پورا محلہ اور علاقہ تنگ اور پریشان رہتا ہو اور بات بات پر جھگڑا ہو جاتا ہو اور مار کٹائی تک نوبت آ جاتی ہو اور اس کی زبان درازی سے سارا علاقہ پناہ مانگتا ہو تو ایسے میں ذیل اس کی اصلاح کے لئے کا عمل بے حد مفید اور کارگر ہے۔

اس مقصد کے لئے باوضو حالت میں بعد از نماز عشاء سات مرتبہ سورہ ق ۤ اس طریقے سے پڑھے کہ پہلی آیت مبارکہ کی تکرار سات بار کرے اور پھر بقیہ سورہ کو ختم کرے اول و آخر درود پاک ذیل گیارہ، گیارہ بار پڑھے پھر اللہ تعالیٰ عزوجل سے اس مقصد کی دعا مانگے کہ اس ہمسائے اور اس کے گھر کا تصور کر کے اس پر پھونک مارے۔

یہ عمل چالیس روز تک کرنے سے بفضل باری تعالیٰ اس کے شر اور زبان درازی سے پورے علاقے کو گلو خلاصی ہو جائے گی اور وہ شخص نیک بن جائے گا اور ہر ایک سے ڈرے گا۔

درود پاک:۔

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی سَیِّدِنَا وَ مَوْلٰنَا مُحَمَّدٍ وَّ عَلٰی اٰلِ سَیِّدِنَا وَمَوْلٰنَا مُحَمَّدٍ صَلٰوۃً تُنْجِیْنَا بِھَا مِنْ جَمِیْعِ الْاَھْوَالِ وَ الْاٰفَاتِ وَ تَقْضِیْ لَنَا بِھَا جَمِیْعَ الْحَاجَاتِ وَ تُطَھِّرُنَا بِھَا مِنْ جَمِیْعِ السَّیِّاٰتِ وَ تَرْفَعُنَا بِھَا عِنْدَکَ اَعْلَی الدَّرَجَاتِ وَ تُبَلِّغُنَا بِھَا اَقْصَی الْغَایَاتِ مِنْ جَمِیْعِ الْخَیْرَاتِ فِی الْحَیَاۃِ وَ بَعْدَ الْمَمَاتِ اِنَّکَ عَلٰی کُلِّ شَیْءٍ قَدِیْرٌ

## تسخیر ظالم

اگر کوئی بے انتہا ظالم ہو اور اس کے ظلم وستم سے ہر کوئی نالاں و پریشاں رہتا ہو تو

اس کے ظلم کے خاتمے کے لیے ذیل کا عمل مجرب اور نافع ہے۔

اس مقصد کے لئے نصف شب کو اٹھ کر دو رکعت نماز نفل بہ نیت نجات ظلم ظالماں اس طرح پڑھے کہ ہر رکعت میں سورہ فاتحہ کے بعد سورہ اخلاص تین مرتبہ، سورہ حٰم السجدہ ایک مرتبہ پڑھے پھر بعد از فراغت نماز سجدے میں جا کر گڑگڑا کر ذیل کی آیت ایک سو ایک مرتبہ پڑھے بعد میں سر اٹھا کر اسی آیت کا ورد ایک ہزار ایک سو گیارہ مرتبہ پڑھ کر اللہ تعالیٰ کے حضور میں عاجزی و انکساری سے دعا مانگے۔

دوران دعا اس ظالم کا تصور آنکھوں کے سامنے رکھے اور یہ خیال کرے کہ یہ آیت گولی کی طرح اس کے سینے پر لگ رہی ہے۔

انشاء اللہ تعالیٰ العزیز الحکیم اس عمل سے وہ ظالم اپنے ظلم سے ہمیشہ کے لئے اس عمل سے باز آ جائے گا یہ عمل تین دن تک کرنا ضروری ہے۔

**آیت مبارکہ:۔**

**هٰذِهٖ جَهَنَّمُ الَّتِیْ یُكَذِّبُ بِهَا الْمُجْرِمُوْنَ یَطُوْفُوْنَ بَیْنَهَا وَ بَیْنَ حَمِیْمٍ اٰنٍ**

## قہر حکام سے بچاؤ

جس کسی شخص پر حاکم وقت کا قہر نازل ہو جائے اور اس کے غصہ سے بچنا محال نظر آتا ہو تو ایسے میں ذیل کا عمل بے حد مفید اور تیر بہدف ہے۔

حاکم کے پاس جانے سے قبل باوضو حالت میں اول و آخر درود پاک ذیل گیارہ، گیارہ مرتبہ اور سورہ حٰم السجدہ ایک سو مرتبہ پڑھ کر اپنے اوپر دم کر کے جائیں۔

انشاء اللہ تعالیٰ العزیز الحکیم اس عمل کی بدولت حاکم کے دل میں اللہ تعالیٰ عزوجل



رحم ڈال دیں گے اور اس کا تمام قہر و غضب رفع ہو جائے گا اور وہ کسی بھی قسم کی تکلیف پہنچانے پر قادر نہ ہوگا۔

**درود پاک:۔**

**اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰی سَیِّدِنَا مُحَمَّدِ ۨالنَّبِیِّ الْاُمِّیِّ الْحَبِیْبِ الْعَالِی الْقَدْرِ الْعَظِیْمِ الْجَاهِ بِقَدْرِ عَظْمَةِ ذَاتِکَ**

## تسخیر افسران بالا

جس کسی کے آفیسر اس سے ناراض رہتے ہوں اور ہر وقت جھاڑتے رہتے ہوں اور ان کے رویہ کی وجہ سے ذہنی پریشانی لاحق ہو تو ایسے میں آفیسران بالا کو راضی کرنے اور ان کے دل میں رحم ڈالنے کے لئے ذیل کا عمل بے حد مفید اور نافع ہے۔

اس مقصد کے لئے روزانہ بعد از نماز فجر اور نماز عشاء گیارہ، گیارہ مرتبہ سورہ حٰم السجدہ اور درود پاک ذیل اول و آخر سات، سات مرتبہ پڑھ کر تصور میں ان آفیسران کی پیشانی اور دل پر پھونک لگا دیا کریں۔

انشاء اللہ تعالیٰ العزیز الحکیم اس عمل کی بدولت آفیسران بالا مہربانی سے پیش آئیں گے اور کبھی بھی ناراضگی کا اظہار نہ کریں گے اور نہ ہی جھاڑیں گے۔ بے حد مجرب، نافع اور فائدہ مند عمل ہے۔

**درود پاک:۔**

**اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰی سَیِّدِنَا مُحَمَّدِ ۨالنَّبِیِّ الْاُمِّیِّ الْحَبِیْبِ الْعَالِی الْقَدْرِ الْعَظِیْمِ الْجَاهِ بِقَدْرِ عَظْمَةِ ذَاتِکَ**

# تسخیرِ دشمن

جس کسی کا دشمن بے حد ظالم ہو اور اس کے ظلم و ستم سے جان و مال بالکل محفوظ نہ ہو اور اس میں اس سے اپنا بدلہ لینے اور اس کے ظلم سے محفوظ رہنے کی قوت و ہمت نہ ہو تو ایسے میں اس کے ظلم و ستم سے نجات اور تسخیر کے لئے ذیل کا عمل بے حد مفید اور نافع ہے۔

اس مقصد کے لئے اکیس یوم تک روزانہ بعد از نماز عشاء اول و آخر درود پاک ذیل گیارہ، گیارہ مرتبہ اور سورہ ختم السجدہ آٹھ مرتبہ پڑھیں اس کے بعد ذیل کی دعا گیارہ مرتبہ پڑھ کر اللہ تعالیٰ عزوجل کے حضور دعا مانگیں۔

انشاء اللہ تعالیٰ العزیز الحکیم اس عمل کی بدولت اللہ تعالیٰ عزوجل اس سے اس کا بدلہ لیں گے اور وہ شر ظالم سے ہمیشہ کے لئے محفوظ و مامون ہو جائے گا۔

درود پاک:-

اَللّٰهُمَّ اِنِّی اَتَوَجَّهُ وَ اَتَقَرَّبُ اِلَیْکَ وَ اَسْئَلُکَ بِالصَّلٰوةِ عَلَى النَّبِیِّ الْاُمِّیِّ مَعْدِنِ الْجُوْدِ وَ السَّخَاوَةِ وَ مَعْدِنِ الْاَخْلَاقِ وَ الْمُرُوَّةِ وَ مَعْدِنِ الْاَلْطَافِ وَ الْمُوَدَّةِ وَ مَعْدَنِ التَّسْخِیْرِ وَالْمُحَبَّتِ وَ صَلَّى اللّٰهُ تَعَالٰی عَلَیْهِ وَ عَلٰی جَمِیْعِ الْاَنْبِیَاءِ وَ الْمَحْبُوْبِیْنَ وَ الْمُرْسَلِیْنَ وَ صَلَّى اللّٰهُ تَعَالٰی اَجْمَعِیْنَ ہر روز جتنی تعداد پڑھے آخر میں یہ دعا ضرور ملا کر پڑھے یَا مُؤَلِّفُ تَاَلَّفْتُ بِالْاُلْفَةِ وَ الْاُلْفَةُ فِی اُلْفَةِ اُلْفَتِکَ یَا مُؤَلِّفُ اَللّٰهُمَّ سَخِّرْ لِی قُلُوْبَ الْمُؤْمِنِیْنَ کَمَا سَخَّرْتَ لِمُحَمَّدٍ صَلَّى اللّٰهُ تَعَالٰی عَلَیْهِ وَسَلَّمَ



اَللّٰهُمَّ سَخِّرْ فِی عَیْنِی تَسْخِیْرًا وَ سَخِّرْ فِی لِسَانِی تَسْخِیْرًا وَجْهِی تَسْخِیْرًا وَ سَخِّرْ فِی نَفْسِی تَسْخِیْرًا کَثِیْرًا دَائِمًا یَا مُسَخِّرُ تَسَخَّرْتُ بِالتَّسْخِیْرِ فِی تَسْخِیْرِ تَسْخِیْرِکَ یَا مُسَخِّرُ

دعا:-

یَا نَاصِرَ الْمَظْلُوْمِ اَبْلِغْنِی عَلَیْهِ فلان بن فلاں

(یہاں دشمن اور اس کی ماں کا نام لیں)

# مستجاب الدعوات (زود اثر تسخیری عمل)

جو کوئی اس بات کا خواہاں ہو کہ وہ بارگاہ ایزدی میں مستجاب الدعوات بن جائے اور اس پر اسرار منکشف ہوا کریں اور وہ بارگاہ ایزدی میں درجہ مقبولیت حاصل کرے تو اس کے لئے ذیل کا عمل بے حد اکسیر اور مجرب ہے۔

اس مقصد کے لئے پرہیز جلالی و جمالی اختیار کرے اور نوچندی سوموار سے اس عمل کو شروع کرے نماز عشاء کے بعد اس عمل کے لئے باقاعدہ وقت مقرر کرے نماز پنجگانہ اور امور شرعیہ کی پابندی کرے اور امور خفیہ سے گریز کرے ایسی جگہ کا انتخاب کرے جہاں کسی بھی قسم کا شور شرابا نہ ہو اور نہ ہی کسی قسم کی مداخلت کا خدشہ ہو۔

سب سے پہلے تین یوم کے روزے لازماً رکھے۔ پاک صاف ہو، صاف لباس اور تازہ غسل و وضو کے ساتھ اس عمل کو شروع کرے۔

سب سے پہلے دو رکعت نماز نفل اس طریق سے ادا کرے کہ ہر رکعت میں سورہ فاتحہ کے بعد سات مرتبہ سورہ کافرون اور سات مرتبہ سورہ اخلاص پڑھے پھر بعد از سلام پھیرنے کے عمل شروع کرے جب سورہ مبارک کا پہلا رکوع ختم ہو تو اول سات مرتبہ

سورہ فاتحہ اور بہتر مرتبہ اسم الٰہی یَا بَاسِطُ پڑھے۔

پھر دوسرے رکوع تک پڑھے اور اس کے بعد سورہ فاتحہ اور یَا بَاسِطُ کا ورد بہ تعداد بالا کرے اس طریق سے سورہ حٰم السجدہ کو پڑھے ہر رکوع کے خاتمے پر سورہ فاتحہ اور یَا بَاسِطُ کا ورد جاری وساری رہے بعد از اختتام درود پاک ذیل اکتالیس مرتبہ پڑھ کر اللہ تعالیٰ عزوجل سے دعا خلوصِ دل سے مانگے۔

انشاء اللہ تعالیٰ العزیز الحکیم چالیس یوم کے عمل مسلسل سے بارگاہِ ایزدی میں مقبول بندہ بن جائے گا اور اس کی ہر جائز دعا قبولیت کا درجہ پائے گی اور اس پر اسرار الٰہی بھی وقتاً فوقتاً منکشف ہوتے رہیں گے اس عمل کو رواں رکھنے کے بعد میں روزانہ بعد از نماز عشاء حٰم السجدہ تین مرتبہ اور درود پاک ذیل اول وآخر گیارہ، گیارہ مرتبہ پڑھنا اپنا معمول رکھے تاکہ عمل کی پذیرائی میں کبھی بھی رکاوٹ پیش نہ آئے۔

درود پاک:-

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ فِی الْاَوَّلِیْنَ وَ صَلِّ عَلٰی سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ فِی الْاٰخِرِیْنَ وَ صَلِّ عَلٰی سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ فِی النَّبِیِّیْنَ وَ صَلِّ عَلٰی سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ فِی الْمُرْسَلِیْنَ وَ صَلِّ عَلٰی سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ فِی الْمَلَاءِ الْاَعْلٰی اِلٰی یَوْمِ الدِّیْنِ ۔

## تسخیر شیاطین وجنات

اگر کسی مکان یا جگہ میں شیاطین وجنات کا عمل دخل ہو اس کی وجہ سے وہ مکان یا جگہ ویران ہو جائے اور اس جگہ کو دوبارہ آباد کرنا مقصود ہو تو اس مقصد کے لئے ذیل کا عمل بے حد مفید اور نافع ہے۔



اس مقصد کے لیے کسی پاک صاف زمین پر باوضو حالت میں قبلہ رخ بیٹھیں پھر اپنے ارگرد انگشتِ شہادت سے اس طرح حصار باندھیں۔

حصار:-

اَعُوْذُ بِاللّٰہِ الشَّیْطٰنِ الرَّجِیْمِ

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

اَللّٰہُ لَا اِلٰہَ اِلَّا ھُوَ ۚ اَلْحَیُّ الْقَیُّوْمُ ۚ لَا تَاْخُذُہٗ سِنَةٌ وَّلَا نَوْمٌ ؕ لَہٗ مَا فِی السَّمٰوٰتِ وَمَا فِی الْاَرْضِ ؕ مَنْ ذَالَّذِیْ یَشْفَعُ عِنْدَہٗۤ اِلَّا بِاِذْنِہٖ یَعْلَمُ مَابَیْنَ اَیْدِیْھِمْ وَمَا خَلْفَھُمْ ۚ وَلَا یُحِیْطُوْنَ بِشَیْءٍ مِّنْ عِلْمِہٖۤ اِلَّا بِمَا شَآءَ ۚ وَسِعَ کُرْسِیُّہُ السَّمٰوٰتِ وَ الْاَرْضَ ۚ وَلَا یَئُوْدُہٗ حِفْظُھُمَا ۚ وَھُوَ الْعَلِیُّ الْعَظِیْمُ ۝

پڑھ کر دائرہ لگائیں اور دائرہ لگاتے جائیں بعد ازاں اسم الٰہی علی پڑھتے ہوئے دوسرا دائرہ لگائیں اور پھر اس کے اندر کی جانب:-

لَا اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللّٰہِ

پڑھ کر تیسرا دائرہ لگائیں۔

اب اول وآخر درود پاک ذیل گیارہ، گیارہ مرتبہ اور آیت الکرسی اور آیات مبارکہ ذیل گیارہ، گیارہ مرتبہ پڑھیں آیت الکرسی میں ہر مرتبہ کلمات:-

وَلَا یَئُوْدُہٗ حِفْظُھُمَا

کی تکرار سات بار کریں جب عمل سے فارغ ہو جائیں تو خاموش بیٹھ جائیں۔ تمام شیاطین، جن وبھوت پریت وغیرہ حاضر ہو جائیں گے لیکن حصار کو پار نہ کر سکیں گے اور عامل سے مقصد پوچھیں گے ان کو حضرت سلیمان علیہ السلام کی قسم دے کر ان سے اس

جگہ کو خالی کرنے کا وعدہ لیں اور جب وہ مکمل اقرار کرلیں تو ان سے کسی سفید کاغذ پر دستخط لے اور کاغذ حصار سے باہر پڑا ہونا چاہیے اگر وہ حیل وحجت سے کام لیں تو اسے صاف الفاظ میں کہہ دو کہ تمہیں جلا کر راکھ کر دیا جائے گا۔

تمام شیاطین و جنات وغیرہ وہاں سے ہمیشہ کے لئے بھاگ جائیں گے اور آئندہ وہاں کوئی عمل دخل نہ رکھیں گے بعد ازاں آیت الکرسی اور انہی آیات مبارکہ کو چار عدد سفید کاغذوں پر زعفران وگلاب سے تحریر کریں اور حصار سے نکلنے کے فوری بعد ان کو اس جگہ کی چاروں دیواروں پر چسپاں کر دیں۔

انشاء اللہ تعالیٰ العزیز الحکیم اس عمل کی بدولت پھر کبھی ایسی شکایت باقی نہ رہے گی۔

درود پاک:۔

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی سَیِّدِنَا وَ مَوْلٰنَا مُحَمَّدٍ وَّعَلٰی آلِ سَیِّدِنَا وَ مَوْلٰنَا مُحَمَّدٍ صَلٰوۃً تُنْجِیْنَا بِھَا مِنْ جَمِیْعِ الْاَھْوَالِ وَ الْاٰفَاتِ وَ تَقْضِیْ لَنَا بِھَا جَمِیْعَ الْحَاجَاتِ وَ تُطَھِّرُنَا بِھَا مِنْ جَمِیْعِ السَّیِّاٰتِ وَ تَرْفَعُنَا بِھَا عِنْدَکَ اَعْلَی الدَّرَجَاتِ وَ تُبَلِّغُنَا بِھَا اَقْصَی الْغَایَاتِ مِنْ جَمِیْعِ الْخَیْرَاتِ فِی الْحَیَاۃِ وَ بَعْدَ الْمَمَاتِ اِنَّکَ عَلٰی کُلِّ شَیْءٍ قَدِیْرٌ۔

آیات مبارکہ:۔

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

وَلَا یَئُوْدُہٗ حِفْظُھُمَا ج وَھُوَ الْعَلِیُّ الْعَظِیْمُ۝



وَحِفْظًا مِّنْ کُلِّ شَیْطٰنٍ مَّارِدٍ۝

وَحِفْظًا ط ذٰلِکَ تَقْدِیْرُ الْعَزِیْزِ الْعَلِیْمِ۝

وَحَفِظْنٰھَا مِنْ کُلِّ شَیْطٰنٍ رَّجِیْمٍ۝

اِنَّا نَحْنُ نَزَّلْنَا الذِّکْرَ وَ اِنَّا لَہٗ لَحٰفِظُوْنَ۝

لَہٗ مُعَقِّبٰتٌ مِّنْ ۢ بَیْنِ یَدَیْہِ وَمِنْ خَلْفِہٖ یَحْفَظُوْنَہٗ مِنْ اَمْرِ اللّٰہِ

حَفِیْظٌ عَلَیْھِمْ صلے وَمَآ اَنْتَ عَلَیْھِمْ بِوَکِیْلٍ۝

اِنْ کُلُّ نَفْسٍ لَّمَّا عَلَیْھَا حَافِظٌ۝

بَلْ ھُوَ قُرْاٰنٌ مَّجِیْدٌ۝ فِیْ لَوْحٍ مَّحْفُوْظٍ۝

فَاِنْ تَوَلَّوْا فَقُلْ حَسْبِیَ اللّٰہُ ڭ لَآ اِلٰہَ اِلَّا ھُوَ ط عَلَیْہِ تَوَکَّلْتُ وَھُوَ رَبُّ الْعَرْشِ الْعَظِیْمِ۝

یَا حَفِیْظُ یَا حَفِیْظُ یَا حَفِیْظُ یَا حَافِظُ اَحْفِظْنَا اَللّٰھُمَّ اَحْرُسْنَا بِعَیْنِکَ الَّتِیْ لَا تَنَامُ وَاکْنُفْنَا بِکَنَفِکَ الَّذِیْنَ لَا یُرَامُ یَا اَللّٰہُ یَا اَللّٰہُ یَا اَللّٰہُ یَا رَبَّ الْعٰلَمِیْنَ۔

## مخالفین کو زیر کرنے کا عمل

مخالفین کو زیر کرنے کے لئے ذیل کا عمل بے حد مفید اور نافع ہے۔

اس مقصد کے لیے نو چندی اتوار کو روزہ رکھیں شام کو روزہ ایک گھونٹ پانی سے کھولیں اس کے بعد ننگے سر کھلے آسمان تلے باوضو حالت میں اول وآخر:۔

لَا حَوْلَ وَلَا قُوَّۃَ اِلَّا بِاللّٰہِ الْعَلِیِّ الْعَظِیْمِ

پڑھے اس کے بعد آیات مبارکہ:-

قُلْ اَرَءَیْتُمْ اِنْ کَانَ مِنْ عِنْدِ اللّٰہِ ثُمَّ کَفَرْتُمْ بِہٖ مَنْ اَضَلُّ مِمَّنْ ھُوَ فِیْ شِقَاقٍ بَعِیْدٍ○ سَنُرِیْھِمْ اٰیٰتِنَا فِی الْاٰفَاقِ وَفِیْٓ اَنْفُسِھِمْ حَتّٰی یَتَبَیَّنَ لَھُمْ اَنَّہُ الْحَقُّ ط اَوَلَمْ یَکْفِ بِرَبِّکَ اَنَّہٗ عَلٰی کُلِّ شَیْءٍ شَھِیْدٌ○

دو ہزار تین سو تیرہ مرتبہ پڑھیں پھر اللہ تعالیٰ عزوجل سے خشوع وخضوع کے ساتھ دعا مانگیں پھر نماز عشاء ادا کر کے کھانا کھائیں اور باوضو حالت میں درود پاک:-

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدِ نِ النَّبِیِّ الْاُمِّیِّ الطَّاھِرِ الزَّکِیِّ صَلٰوۃً تُحَلُّ بِھَا الْعُقَدُ وَ تُفَکُّ بِھَا الْکُرَبُ

پڑھتے ہوئے قبلہ رخ چہرہ کر کے سو جائیں۔

انشاء اللہ تعالیٰ العزیز الحکیم اس عمل کی بدولت دشمن اور مخالفین بفضل باری تعالیٰ سرنگوں ہو جائیں گے اور ان کے ظلم وستم سے نجات کلیۃً مل جائے گی۔

## دشمن کو زیر کرنے کا عمل

جو کوئی اپنے دشمن کے ظلم وستم اور شرارتوں سے شدید تنگ ہو اور اسے کسی طرح سے نجات کی کوئی صورت نظر نہ آتی ہو تو پھر ایسے میں ذیل کا عمل فرمودہ حضور رسول کریم ﷺ مفید اور کارگر ہے۔

اس مقصد کے لئے کھلا ورد:-

حٰمٓ لَا یُنْصَرُوْنَ

کثرت سے پڑھیں اور دشمن کا تصور کر کے اس پر پھونک لگا دیا کریں۔



انشاء اللہ تعالیٰ العزیز الحکیم اس عمل کی بدولت دشمن زیر ہو کر اپنے ظلم وستم سے مکمل باز آ جائے گا۔

## جنات کو تابع کرنا

جس کسی کی یہ خواہش ہو کہ جنات اس کے تابع فرمان ہو جائیں تو اس کے لئے ذیل کا عمل بے حد نافع اور اکسیر ہے۔

اس مقصد کے لئے اکل حلال اختیار کرے امور شرعیہ کی پابندی کرے پرہیز جلالی و جمالی اختیار کرے جھوٹ سے مکمل گریز کرے ہر وقت باوضو اور پاک صاف رہے پاک صاف لباس پہنے اور کوئی بھی کپڑا چوبیس گھنٹے سے زائد عرصہ تک کے لئے اس کے جسم پر نہ رہے روزانہ غسل کرے۔

اس عمل کو نوچندی بدھ سے شروع کرے اور بدھ سے سنیچر تک روزے رکھے سادہ غذا یا جو کی روٹی سے روزہ افطار کرے پھر رات کو ایک وقت مقرر کرے مقام تنہائی ہو جہاں کسی کی مداخلت کا امکان نہ ہو۔

سورہ ہائے مبارکہ:-

- ☆ سورہ حٰم السجدہ (ایک سو مرتبہ)
- ☆ سورہ دخان (ایک سو مرتبہ)
- ☆ سورہ یٰسین (ایک سو مرتبہ)
- ☆ سورہ ملک (ایک سو مرتبہ)
- ☆ اول وآخر درود شریف ذیل (گیارہ گیارہ مرتبہ)

درود پاک:-

اَللّٰھُمَّ اِنِّیْ اَتَوَجَّہُ وَ اَتَقَرَّبُ اِلَیْکَ وَ اَسْئَلُکَ بِالصَّلٰوۃِ

عَلَى النَّبِيِّ الْاُمِّيِّ مَعْدَنِ الْجُوْدِ وَ السَّخَاوَةِ وَ مَعْدَنِ الْاَخْلَاقِ وَالْمُرُوَّةِ وَمَعْدَنِ الْاَلْطَافِ وَ الْمَوَدَّةِ وَ مَعْدَنِ التَّسْخِيْرِ وَ الْمُحَبَّتِ وَ صَلَّى اللّٰهُ تَعَالٰى عَلَيْهِ وَ عَلٰى جَمِيْعِ الْاَنْبِيَاءِ وَ الْمَحْبُوْبِيْنَ وَ الْمُرْسَلِيْنَ وَ صَلَّى اللّٰهُ تَعَالٰى اَجْمَعِيْنَ ہر روز جتنی تعداد پڑھے آخر میں یہ دعا ضرور ملا کر پڑھے يَا مُؤَلِّفَ تَاَلَّفْتَ بِالْاُلْفَةِ وَ الْاُلْفَةِ فِي الْفَةِ الْفَتِكَ يَا مُؤَلِّفُ اَللّٰهُمَّ سَخِّرْلِي قُلُوْبَ الْمُؤْمِنِيْنَ كَمَا سَخَّرْتَ لِمُحَمَّدٍ صَلَّى اللّٰهُ تَعَالٰى عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اَللّٰهُمَّ سَخِّرْ فِيْ عَيْنِيْ تَسْخِيْرًا وَ سَخِّرْ فِيْ لِسَانِيْ تَسْخِيْرًا وَ جُهِيْ تَسْخِيْرًا وَ سَخِّرْ فِيْ نَفْسِيْ تَسْخِيْرًا كَثِيْرًا دَائِمًا يَا مُسَخِّرَ تَسْخَرْتَ بِالتَّسْخِيْرِ فِيْ تَسْخِيْرِ تَسْخِيْرِكَ يَا مُسَخِّرُ .

طریقہ:-

روزانہ ذیل کی سورہ ہائے مبارکہ بہ تعداد ذیل پڑھیں اور چالیس یوم کے بعد ذیل کا عمل کریں سنیچر کے روز نویں ساعت مشتری میں اسی مقام تنہائی پر بیٹھے اور پاک و صاف جگہ پر بیٹھ کر کاغذ کے سات ٹکڑے لے کر ان پر ذیل کی آیات مبارکہ زعفران و گلاب سے لکھے لیکن لکھنے سے پہلے اپنا حصار کرے۔

حصار کرنے کا طریقہ:-

اس حصار سے درست طریقے سے فائدہ حاصل کرنے کے لئے اس کی زکوٰۃ ادا کریں جو سات یوم پر مشتمل ہے۔



طریقہ زکوٰۃ:-

عروج ماہ میں بروز جمعرات بعد از نماز عشاء حصار کی عبارت کو اکتالیس مرتبہ روزانہ پڑھیں اول و آخر درود شریف گیارہ، گیارہ مرتبہ پڑھیں ساتویں یوم کے اختتام پر اس کا ثواب حضور نبی کریم ﷺ، اہل بیت اطہار اور اصحابہ کرام رضوان اللہ تعالیٰ عنہم اجمعین کریں دودھ کی کھیر بنائیں سات نمازیوں کو یہ کھیر پیٹ بھر کر کھلائیں اور جس وقت دسترخوان پر یہ کھیر ہو تو اسوقت وہاں نمکین شے بالکل نہ ہو ساتوں نمازیوں کو پیٹ بھر کر کھلانے کے بعد خود بھی پیٹ بھر کھائے یہ زکوٰۃ حصار ہے اور ہمیشہ کام آئے گا اس زکوٰۃ کے بغیر اس حصار سے کما حقہ فائدہ اٹھانا ناممکن ہوگا۔

درود پاک:-

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى سَيِّدِنَا وَ مَوْلٰنَا مُحَمَّدٍ وَّعَلٰى آلِ سَيِّدِنَا وَ مَوْلٰنَا مُحَمَّدٍ صَلٰوةً تُنْجِيْنَا بِهَا مِنْ جَمِيْعِ الْاَهْوَالِ وَ الْاٰفَاتِ وَ تَقْضِيْ لَنَا بِهَا جَمِيْعَ الْحَاجَاتِ وَ تُطَهِّرُنَا بِهَا مِنْ جَمِيْعِ السَّيِّاٰتِ وَ تَرْفَعُنَا بِهَا عِنْدَكَ اَعْلَى الدَّرَجَاتِ وَ تُبَلِّغُنَا بِهَا اَقْصَى الْغَايَاتِ مِنْ جَمِيْعِ الْخَيْرَاتِ فِي الْحَيَاةِ وَ بَعْدَ الْمَمَاتِ اِنَّكَ عَلٰى كُلِّ شَيْءٍ قَدِيْرٌ .

حصار:-

- ☆ بسم اللہ شریف کے ساتھ آیت الکرسی
- ☆ سورہ کافرون
- ☆ سورہ اخلاص

☆ سورہ فلق

☆ سورہ الناس

☆ سورہ بقرہ کا آخری رکوع:-

لِلّٰهِ مَا فِی السَّمٰوٰتِ وَمَا فِی الْاَرْضِ ؕ وَاِنْ تُبْدُوْا مَا فِیْ اَنْفُسِكُمْ اَوْ تُخْفُوْهُ يُحَاسِبْكُمْ بِهِ اللّٰهُ ؕ فَيَغْفِرُ لِمَنْ يَّشَآءُ وَ يُعَذِّبُ مَنْ يَّشَآءُ ؕ وَاللّٰهُ عَلٰى كُلِّ شَیْءٍ قَدِيْرٌ ۝ اٰمَنَ الرَّسُوْلُ بِمَآ اُنْزِلَ اِلَيْهِ مِنْ رَّبِّهٖ وَالْمُؤْمِنُوْنَ ؕ كُلٌّ اٰمَنَ بِاللّٰهِ وَ مَلٰٓئِكَتِهٖ وَ كُتُبِهٖ وَ رُسُلِهٖ لَا نُفَرِّقُ بَيْنَ اَحَدٍ مِّنْ رُّسُلِهٖ ۚ وَقَالُوْا سَمِعْنَا وَ اَطَعْنَا غُفْرَانَكَ رَبَّنَا وَ اِلَيْكَ الْمَصِيْرُ ۝ لَا يُكَلِّفُ اللّٰهُ نَفْسًا اِلَّا وُسْعَهَا ؕ لَهَا مَا كَسَبَتْ وَ عَلَيْهَا مَا اكْتَسَبَتْ ؕ رَبَّنَا لَا تُؤَاخِذْنَآ اِنْ نَّسِيْنَآ اَوْ اَخْطَاْنَا ۚ رَبَّنَا وَلَا تَحْمِلْ عَلَيْنَآ اِصْرًا كَمَا حَمَلْتَهٗ عَلَى الَّذِيْنَ مِنْ قَبْلِنَا ۚ رَبَّنَا وَلَا تُحَمِّلْنَا مَا لَا طَاقَةَ لَنَا بِهٖ ۚ وَاعْفُ عَنَّا ۥ وَاغْفِرْ لَنَا ۥ وَارْحَمْنَا ۥ اَنْتَ مَوْلٰنَا فَانْصُرْنَا عَلَى الْقَوْمِ الْكٰفِرِيْنَ ۝

ایک ایک مرتبہ پڑھ کر چاقو کی نوک سے یا انگشت شہادت سے اپنے اردگرد دائرہ کھینچے یہی حصار ہے اور اسی طریقہ سے ہمیشہ کام لیں۔

## طریقہ عمل پرچہ جات:-

پہلے کاغذ پر:-

وَهُوَ الَّذِیْ يُحْيٖ وَ يُمِيْتُ وَلَهُ اخْتِلَافُ الَّيْلِ وَ النَّهَارِ ؕ



دوسرے کاغذ پر:-

وَاِذَا قَضٰى اَمْرًا فَاِنَّمَا يَقُوْلُ لَهٗ كُنْ فَيَكُوْنُ ۝

تیسرے کاغذ پر:-

فَسَيَكْفِيْكَهُمُ اللّٰهُ وَهُوَ السَّمِيْعُ الْعَلِيْمُ ۝

چوتھے کاغذ پر:-

ثُمَّ اِذَا دَعَاكُمْ دَعْوَةً مِّنَ الْاَرْضِ اِذَآ اَنْتُمْ تَخْرُجُوْنَ

پانچویں کاغذ پر:-

فَاِذَا هُمْ مِّنَ الْاَجْدَاثِ اِلٰى رَبِّهِمْ يَنْسِلُوْنَ

چھٹے کاغذ پر:-

وَ نُفِخَ فِی الصُّوْرِ فَاِذَا هُمْ مِّنَ الْاَجْدَاثِ اِلٰى رَبِّهِمْ يَنْسِلُوْنَ

ساتویں کاغذ پر:-

قَالُوْا يٰوَيْلَنَا مَنْۢ بَعَثَنَا مِنْ مَّرْقَدِنَا ۜ هٰذَا مَا وَعَدَ الرَّحْمٰنُ وَ صَدَقَ الْمُرْسَلُوْنَ ۝ اِنْ كَانَتْ اِلَّا صَيْحَةً وَّاحِدَةً فَاِذَا هُمْ جَمِيْعٌ لَّدَيْنَا مُحْضَرُوْنَ ۝

اس آیت مبارک کو لکھنے کے بعد پہلے چار رکعت نماز اس طریق سے ادا کرے کہ پہلی رکعت میں سورہ فاتحہ کے بعد سورہ یٰسین، دوسری رکعت میں سورہ فاتحہ کے بعد سورہ دخان، تیسری رکعت میں سورہ فاتحہ کے بعد سورہ حٰم السجدہ اور چوتھی رکعت میں سورہ فاتحہ کے بعد سورہ ملک پڑھے اور سر سجدے میں رکھ کر ذیل کی دعا مانگیں۔

پہلی دعا:-

سُبْحَانَ مَنْ لَبِسَ الْعِزُّ وَ قَالَ بِهِ سُبْحَانَ مَنْ تَعَطَّفَ بِالْحَمْدِ وَ تَكَرَّمَ بِهِ سُبْحَانَ مَنْ اَحْصٰى كُلَّ شَيْءٍ بِعِلْمِهِ سُبْحَانَ مَنْ لَّا يَنْبَغِي التَّسْبِيْحَ اِلَّا لَهُ سُبْحَانَ كُنْ فَيَكُوْنَ o سُبْحَانَ ذِى الْمَنِّ وَالْفَضْلِ وَ النِّعَمِ سُبْحَانَ ذِى الْعِلْمِ وَ لِحِلْمِ o سُبْحَانَ ذِى الطَّوْلِ وَالْفَضْلِ سُبْحَانَ ذَالْعَرْشِ وَلِلَّوْحِ وَ الْقَلَمِ وَ النُّوْرِ.

دوسری دعا:-

اَللّٰهُمَّ اِنِّىْ اَسْئَلُكَ بِمَعَاقَةِ الْعِزِّ مِنْ عَرْشِكَ وَ مُنْتَهٰى رَحْمَتِهٖ مِنْ كِتَابِكَ وَ اَسْئَلُكَ الْعَظِيْمُ الْاَعْظَمُ وَبِوَجْهِكَ الْكَرِيْمُ الْاَكْرَامُ بِكَلِمَاتِكَ التَّامَّةِ اَنْ تَسَخَّرْلِىْ عُوْنًا مِّنْ صُلَحَاءِ الْجِنِّ عَلٰى مَا اُرِيْدُ مِنْ حَوَائِجُ الدُّنْيَا.

دعا کے اختتام کے فوری بعد جنات حاضر ہوں گے اور سلام عرض کریں گے۔

نوٹ:-

نماز پڑھنے سے قبل ان ساتوں کاغذوں کو ایک دھاگے میں باندھ کر اپنی ٹوپی کے اندر رکھ کر اس ٹوپی کو پہن کر نماز پڑھیں۔

جب جنات حاضر ہو جائیں تو ٹوپی سے ساتوں کاغذ نکالیں پھر ان میں سے ایک کاغذ لیں اور اسے پڑھیں اور جنات سے پوچھیں کہ یہ کاغذ تم میں سے کس کا ہے جو جن اس کاغذ کو اپنا بتائے اس سے اس کا نام پوچھ کر اس کاغذ کی پشت پر تحریر کرلیں اسی طرح بقیہ تمام کاغذوں پر باری باری نام تحریر کرتے رہیں اب ان سے قول، اقرار لیں اور کام



کرنے کے بارے میں ان کا طریقہ کار معلوم کریں قول و قرار کے بعد ان جنات کو جانے کی اجازت دے دیں اور ان کاغذات کو چاندی کے ایک ڈبے میں احتیاط سے بند کر کے رکھ لیں اس کے بعد جب بھی جنات کو بلانا ہو تو نماز کے بعد والی دعا ایک مرتبہ پڑھیں جنات فوراً حاضر ہو جائیں گے اور حسب قول و قرار کام کریں گے۔

نوٹ:-

یہ کام صرف مضبوط دل گردے والے اشخاص کسی کامل بزرگ کی زیر نگرانی اور ان کی اجازت سے کریں، نہایت ضروری ہے۔ ورنہ اپنے نقصان کے خود ذمہ دار ہوں گے۔

## تسخیر حاجات

جس کسی کی حاجت دینی یا دنیاوی کسی بھی طور پر پوری نہ ہوتی ہو اور اس کا حل بھی نہ مل رہا ہو تو ایسے میں ذیل کا عمل بے حد مفید اور نافع ہے۔

اس مقصد کے لئے ایام بیض کے روزے رکھے اور بعد از روزوں کے اختتام کے اسی روز بعد از مغرب اسی جگہ پر بیٹھ کر اول و آخر درود پاک:-

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى مُحَمَّدٍ وَّ عَلٰى اٰلِ مُحَمَّدٍ كَمَا صَلَّيْتَ عَلٰى اِبْرَاهِيْمَ وَ عَلٰى اٰلِ اِبْرَاهِيْمَ اِنَّكَ حَمِيْدٌ مَّجِيْدٌ اَللّٰهُمَّ بَارِكْ عَلٰى مُحَمَّدٍ وَّ عَلٰى اٰلِ مُحَمَّدٍ كَمَا بَارَكْتَ عَلٰى اِبْرَاهِيْمَ وَ عَلٰى اٰلِ اِبْرَاهِيْمَ اِنَّكَ حَمِيْدٌ مَّجِيْدٌ.

گیارہ، گیارہ مرتبہ اور سورہ حم السجدہ اکیس مرتبہ پڑھیں اس کے بعد بلا کسی توقف کے ذیل کا درد پاک گیارہ سو گیارہ مرتبہ پڑھیں اور دعائے ذیل ستر مرتبہ مانگیں۔

مَوْلٰنَا مُحَمَّدٍ صَلٰوۃً تُنَجِّیْنَا بِهَا مِنْ جَمِیْعِ الْاَهْوَالِ وَ الْاٰفَاتِ وَ تَقْضِیْ لَنَا بِهَا جَمِیْعَ الْحَاجَاتِ وَ تُطَهِّرُنَا بِهَا مِنْ جَمِیْعِ السَّیِّاٰتِ وَ تَرْفَعُنَا بِهَا عِنْدَکَ اَعْلَی الدَّرَجَاتِ وَ تُبَلِّغُنَا بِهَا اَقْصَی الْغَایَاتِ مِنْ جَمِیْعِ الْخَیْرَاتِ فِی الْحَیَاۃِ وَ بَعْدَ الْمَمَاتِ اِنَّکَ عَلٰی کُلِّ شَیْءٍ قَدِیْرٌ ۔

## تسخیر دشمن

جو کوئی اس بات کا خواہاں ہو کہ اس کی جان دشمن کی زبان درازی سے محفوظ رہے اور وہ اس کے سامنے مہربان ہو جائے اور ایک غلط لفظ استعمال نہ کرے اور نہ ہی اشتعال میں آئے تو ایسے میں ذیل کا عمل بے حد نافع اور اکسیر ہے۔

اس مقصد کے لئے جب بھی دشمن کے سامنے جائے تو ذیل کے کلمات و آیات مبارکہ تین مرتبہ باوضو حالت میں پڑھ کر اپنے اوپر دم کرے اور پھر اس کے سامنے جائے۔

انشاء اللہ تعالیٰ العزیز الحکیم اس کا دشمن اس کو دیکھتے ہی اس پر مہربان ہو جائے گا اور کسی بھی قسم کی بدتمیزی یا اشتعال انگیزی نہ کر پائے گا مجرب اور فائدہ مند ہے۔

کلمات و آیات مبارکہ:-

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ لَآ اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ برزبانش عصائے کلیم و برجگرش مہر بہتر سلیمان علیہ السلام و برزبانش خاموش بحق لَآ اِلٰـهَ اِلَّا اللّٰہُ مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللّٰہِ بحق یَا رَحْمٰنُ یَا رَحْمٰنُ یَا



رَحِیْمُ یَا رَحِیْمُ صُمٌّ بُکْمٌ عُمْیٌ فَهُمْ لَا یَرْجِعُوْنَ وَ بحق حٰمٓ ○ حٰمٓ ○ حٰمٓ ○ تَنْزِیْلٌ مِّنَ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ○

## دشمنوں کی تسخیر

حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے منقول ہے کہ غزوہ بدر سے ایک یوم پہلے میری ملاقات حضرت خضر علیہ السلام سے ہوئی اور میں نے ان سے کہا کہ مجھے کوئی ایسی دعا سکھلایئے جس کی بدولت میں دشمنوں پر غالب آ سکوں اس پر حضرت خضر علیہ السلام نے یہ دعا تلقین فرمائی۔

دعا:-

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ○ اَللّٰهُمَّ اِنِّیْ اَسْئَلُکَ بِحَقِّ الٓمٓ وَ الٓمٓ وَ الٓمٓصٓ وَ الٓرٰ وَ الٓمٓرٰ وَ کٓهٰیٰعٓصٓ وَ طٰهٰ وَ طٰسٓمٓ وَ یٰسٓ وَ صٓ وَ حٰمٓ وَ حٰمٓ وَ حٰمٓعٓسٓقٓ وَ حٰمٓ وَ حٰمٓ وَ قٓ وَ نٓ یَا مَنْ هُوَ یَا مَنْ لَا اِلٰهَ اِلَّا هُوَ اِغْفِرْلِیْ وَ انْصُرْنِیْ اِنَّ اللّٰہَ عَلٰی کُلِّ شَیْءٍ قَدِیْرٌ۔

انشاء اللہ تعالیٰ العزیز الحکیم اس دعا کی بدولت ہر دشمن آپ کے زیر نگیں رہے گا۔

## دشمن ذلیل اور تابع رہیں

جس کسی کے دشمن بے حد ظالم ہوں اور ان کے ظلم سے کسی بھی صورت چھٹکارا نہ ملتا ہو تو ایسے میں ذیل کا عمل بے حد مفید اور اکسیر ہے۔

اس مقصد کے لئے باوضو حالت میں روزانہ بعد از نماز عشاء اول و آخر درود شریف ذیل اکیس، اکیس مرتبہ اور درمیان میں سورہ حٰم السجدہ، اکتالیس مرتبہ اس طریق سے پڑھیں کہ ہر مرتبہ سورہ حٰم السجدہ کے اختتام پر ان الفاظ کے ساتھ تین مرتبہ ہتھیلی پر زور سے ہاتھ ماریں۔

الفاظ:۔

یا اللہ تعالیٰ عزوجل! میرے دشمن فلاں بن فلاں اور فلاں بن فلاں کے درمیان تفریق فرما اور ان کو رسوا و تابع فرما آمین ثم آمین۔

اس طرح اس عمل کو گیارہ روز جاری رکھے ہر روز عمل کے بعد اپنے مقصود کے لئے اللہ تعالیٰ عزوجل کے حضور دعا بھی مانگے۔

انشاء اللہ تعالیٰ العزیز الحکیم اس عمل کی بدولت دشمنوں کے درمیان جدائی پیدا ہو جائے گی۔

درود پاک:۔

اللھم صل علی سیدنا و مولنا محمد وعلی آل سیدنا و مولنا محمد صلوۃ تنجینا بھا من جمیع الاھوال و الآفات و تقضی لنا بھا جمیع الحاجات و تطھرنا بھا من جمیع السیات و ترفعنا بھا عندک اعلی الدرجات و تبلغنا بھا اقصی الغایات من جمیع الخیرات فی الحیاۃ و بعد الممات انک علی کل شیء قدیر.



## دشمنوں کو زیر کرنے کے لیے

جس کسی کے دشمن بے حد ظالم ہوں اور کسی بھی طرح ظلم و ستم سے باز نہ آتے ہوں اور انسان ان سے بے حد خائف رہتا ہو تو ایسے میں ان کو زیر کرنے کے لئے ذیل کا عمل بے حد مفید اور موثر ہے۔

اس مقصد کے لئے ذیل کی آیات مبارکہ کو روزانہ بعد از نماز عشاء دو ہزار تین سو مرتبہ اور اول و آخر درود شریف ذیل اکتالیس، اکتالیس مرتبہ پڑھ کر اللہ تعالیٰ عزوجل کے حضور دعا مانگیں۔

اس عمل کی ترکیب یہ ہوگی۔

اتوار کو روزہ رکھیں شام کو ایک گھونٹ پانی کے سوا کچھ بھی نہ پئیں اب سب سے پہلے درود شریف:۔

اللھم صل علی محمد سید القاھرین علی اعدآء رب العالمین○

اکتالیس مرتبہ پڑھیں پھر:۔

لا حول ولا قوۃ الا باللہ العلی العظیم

گیارہ مرتبہ پڑھیں اب گیارہ مرتبہ آیات مبارکہ:۔

قل ارءیتم ان کان من عند اللہ ثم کفرتم بہ من اضل و من ھو فی شقاق بعید○ سنریھم ایتنا فی الآفاق و فی انفسھم حتی یتبین لھم انہ الحق ۔ اولم یکف بربک انہ علی کل شیء شھید○

کے مطابق پڑھے۔

انشاء اللہ تعالیٰ العزیز الحکیم اسی روز کامیابی نصیب ہوگی جب عمل پڑھ چکے تو پھر اسی عزیمت کو مشک و زعفران سے تحریر کر کے اپنے پاس محفوظ کر لے۔

انشاء اللہ تعالیٰ العزیز الحکیم ضرور معشوق خود عاشق ہو کر حاضر ہو جائے گا۔

عزیمت یہ ہے:۔

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ۔ الحمد للہ بستم دل و جان فلان بنت فلان رب العالمین بستم کام زبان فلان بنت فلان الرحمن بستم دو گوش بنت فلان الرحیم دو بازوے فلان بنت فلان بستم حلقوم فلان بنت فلان یوم الدین بستم دو چشم فلاں بنت فلاں ایاک نعبد بستم خواب فلاں بنت فلاں وایاک نستعین بستم فلاں بنت فلاں اھدنا الصراط المستقیم بستم چہار پایا استخوان فلاں بنت فلاں صراط الذین بستم شست دو رگ فلاں بنت فلاں انعمت علیھم بستم دو زانو نے فلاں بنت فلاں غیر المغضوب علیھم بستم فرج فلاں بنت فلاں ولا الضالین آمین بستم بستم بستم ہفت اندام فلاں بنت فلاں تا من کشایم کس نکشاید بحق العجل العجل الساعت الساعت برحمتک یا ارحم الراحمین۔

## خاوند کو تابع کرنا

جو عورت اپنے خاوند کو اپنا تابعدار اور اپنی محبت میں سرشار رکھنا چاہے وہ یہ عمل دو کاغذوں پر لکھ کر ایک اپنے پاس رکھے اور دوسرا اپنے خاوند کو کسی شربت یا چائے یا دودھ میں دھو کر پلائے۔

ایک دوسرے میں مرتے وقت تک محبت و الفت برقرار رہے۔

عمل:۔

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ۔ عَدَمْ عَلَیْکَ بِقُدْرَتِ الفیل و



بحرمة محمد مصطفىٰ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَآلِهٖ وَسَلَّمَ و بحرمة موسٰى كليم اللّٰهِ و بحرمة عيسٰى روح اللّٰهِ ۔ فلاں بن فلاں على حب فلاں

## ہر خواہش پوری ہو (تسخیری عمل)

اگر کسی کو بھی کسی خواہش کے پورا ہونے میں مشکلات کا سامنا ہو تو اسے چاہیے کہ درج ذیل عمل کو صدقِ دل سے پورا کرے، مشکل خواہ کیسی بھی ہو فوراً پوری ہو جائے گی مگر چاہیے کہ غیر شرعی کام کے لئے اس کو ہرگز نہ کرے ورنہ نقصان کا اندیشہ ہے۔

عمل:۔

یہ عمل اس طرح کرنا ہے کہ چار رکعت نماز کی نیت کرے اور پہلی رکعت میں سورہ فاتحہ شریف کے بعد:۔

قُلِ اللّٰهُمَّ مٰلِكَ الْمُلْكِ تُؤْتِي الْمُلْكَ مَنْ تَشَآءُ وَ تَنْزِعُ الْمُلْكَ مِمَّنْ تَشَآءُ وَ تُعِزُّ مَنْ تَشَآءُ وَتُذِلُّ مَنْ تَشَآءُ بِيَدِكَ الْخَيْرُ ۔ اِنَّكَ عَلٰى كُلِّ شَيْءٍ قَدِيْرٌ ٥ تُوْلِجُ الَّيْلَ فِي النَّهَارِ وَ تُوْلِجُ النَّهَارَ فِي الَّيْلِ وَ تُخْرِجُ الْحَيَّ مِنَ الْمَيِّتِ وَ تُخْرِجُ الْمَيِّتَ مِنَ الْحَيِّ وَ تَرْزُقُ مَنْ تَشَآءُ بِغَيْرِ حِسَابٍ ٥

دوسرے رکعت میں سورہ الحمد شریف کے بعد سورہ کوثر،

تیسری رکعت میں سورہ الحمد شریف کے ساتھ سورہ کافرون اور چوتھی رکعت میں سورہ الحمد شریف کے ساتھ سورہ اخلاص پندرہ پندرہ مرتبہ پڑھے۔

جب چاروں رکعتیں پوری ہو جائیں تو اس دعائے عالیشان کو تین سو تیرہ مرتبہ

پڑھتا ہے مگر اس کو شروع کرنے سے پہلے اور بعد میں گیارہ گیارہ مرتبہ درود شریف ضرور پڑھتا ہے۔

دعائے عالیشان یہ ہے:۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ؁ لَآ اِلٰهَ اِلَّآ اَنْتَ سُبْحَانَكَ اِنِّيْ كُنْتُ مِنَ الظّٰلِمِيْنَ حَسْبُنَا اللّٰهُ وَ نِعْمَ الْوَكِيْلُ ؁ رَبِّ اَنِّيْ مَسَّنِيَ الضُّرُّ وَ اَنْتَ اَرْحَمُ الرّٰحِمِيْنَ وَ اُفَوِّضُ اَمْرِيْٓ اِلَى اللّٰهِ اِنَّ اللّٰهَ بَصِيْرٌ بِالْعِبَادِ ؁ وَ يَا مَنْ ذِكْرُهٗ شَرَفٌ غِشَاوَةٌ وَّلَهُمْ عَذَابٌ عَظِيْمٌ ○

## تسخیر خلائق

عروج ماہ میں جبکہ زہرہ اور مشتری دونوں رجعت یا بری نظر سے محفوظ ہوں دن نوچندی جمعرات کا ہو گلاب کے ایکس پھول اور عمدہ اگر بتیاں لے اور باوضو قبرستان جائے اور ایک ایسی قطار کا انتخاب کرے کہ جس میں ایکس قبریں ایک ہی قطار میں ہوں، یعنی کہ بیچ میں کوئی راستہ نہ بنا ہو، ہر قبر پر حاضری دے، اگر بتی سلگائے، پھول گلاب احترام سے سرہانے سینے پر رکھے اور نہایت ادب و احترام سے صاحب قبر کو سلام کرے، اگر صاحب قبر کے نام کی لوح موجود نہ ہو تب اس کو مخاطب کر کے سلام کرے اور اول گیارہ مرتبہ درود شریف ذیل پڑھے اس کے بعد صحت قرأت کے ساتھ سورہ فاتحہ یعنی الحمد شریف پڑھے اور دوبارہ گیارہ مرتبہ درود شریف پڑھے اور کہے کہ اے صاحب قبر میری محبت میں کامیابی کے لئے دعا فرمایئے کہ کر یہی عمل بقیہ بیس قبروں پر دہرائے جب ایکس پھول پورے ہو چکیں تو پھر واپسی کا مقصد کر کے آخری قبر پر سات مرتبہ الحمد



شریف پڑھے اور اس طرح تمام قبروں پر سات سات مرتبہ الحمد شریف پڑھتا ہوا واپس پہلی قبر پر پہنچے اور نہایت عزت و احترام سے گلاب کا پھول اٹھا کر سفید ریشمی کپڑے میں لپیٹ لے اور صاحب قبر سے اجازت لے کر چلا جائے یہ پھول جس کو سنگھائے گا۔

انشاء اللہ تعالیٰ العزیز الحکیم ان کی محبت ایسی ہوگی کہ ہر شخص رشک کرے گا اور آپس میں ہمیشہ شیر و شکر رہ کر نہایت پر مسرت زندگی گزاریں گے۔

نوٹ:۔

یہ عمل کوئی صاحب بغیر تحریری اجازت کے نہ کریں۔

درود شریف:۔

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى مُحَمَّدٍ وَّ عَلٰى اٰلِ مُحَمَّدٍ كَمَا صَلَّيْتَ عَلٰٓى اِبْرَاهِيْمَ وَ عَلٰٓى اٰلِ اِبْرَاهِيْمَ اِنَّكَ حَمِيْدٌ مَّجِيْدٌ اَللّٰهُمَّ بَارِكْ عَلٰى مُحَمَّدٍ وَّ عَلٰى اٰلِ مُحَمَّدٍ كَمَا بَارَكْتَ عَلٰٓى اِبْرَاهِيْمَ وَ عَلٰٓى اٰلِ اِبْرَاهِيْمَ اِنَّكَ حَمِيْدٌ مَّجِيْدٌ ۔

## تسخیر حکام

جب کوئی حاکم کے غصہ سے ڈرتا ہو اور حاکم اس پر بے جا ظلم کرتا ہو تو ان آیات مبارکہ کو لکھ کر ٹوپی یا پگڑی میں رکھے اور حاکم کے سامنے جاوے۔

خدا کے فضل و کرم سے وہ شخص کامیاب ہوگا مجرب اور مفید ہے۔

آیات مبارکہ:۔

لَا حَوْلَ وَلَا قُوَّةَ اِلَّا بِاللّٰهِ الْعَلِيِّ الْعَظِيْمِ ؕ اِنَّهٗ مِنْ سُلَيْمٰنَ وَ

اِنَّهٗ بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ اَلَّا تَعْلُوْا عَلَيَّ وَاْتُوْنِيْ مُسْلِمِيْنَ ؕ

سلسلہ قادریہ کا یہ مجرب اور مفید عمل ہے تین دن تک یہ عمل کرے روزانہ غسل کر کے ہزار دانہ گندم پر یہ عمل پڑھے اور ہر دانے پر ایک دفعہ پڑھ کر دم کرے اور حاکم کا تصور رکھے پھر مٹی کے برتن میں ڈال کر اس میں پانی ڈالے۔

سرپوش رکھ کر آگ پر جوش دے پھر ویران کنوئیں میں برتن سمیت ڈال دے کتنا ہی حاکم غضب ناک ہوگا مسخر اور مہربان ہو جائے گا۔

عمل یہ ہے:-

یا رحمن کل شیء و راحمه یا رحمن
علی و زلله لی فان الله تعالیٰ یعطف قلبه علیک و یمنع
کیده عنک و الله علی کل شیء قدیر

## تسخیر خاوند

خاوند کو مطیع کرنے کے لئے ذیل کا عمل بے حد مفید اور فائدہ مند ہے۔

اس مقصد کے لئے ذیل کا تعویذ جو عورت اپنے پاس رکھے گی۔

انشاء اللہ تعالیٰ العزیز الحکیم خاوند اس کا تابع فرمان رہے گا۔

تعویز:-

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ۝ بِحَقِّ مُوْسٰى وَ عِيْسٰى بِحَقِّ وَ دَاوُدَ مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللّٰهِ وَ بِحَقِّ جِبْرَئِيْلَ مِيْكَائِيْلَ وَ اِسْرَافِيْلَ وَ عِزْرَائِيْلَ ۝



## تسخیر حب

دو دلوں میں محبت اجاگر کرنے کے لئے ذیل کی نماز کا عمل بے حد مفید اور کارگر ہے۔

عروج ماہ قمری میں بروز جمعرات سات عدد تازہ پھول گلاب لے کے اپنے پاس رکھیں پہلے تازہ غسل و وضو کر کے مقام تنہائی پر چلے جائیں۔ وہاں خوشبو جلائیں اور بعد میں دو رکعت نماز نفل اس طرح سے پڑھیں کہ پہلی رکعت میں سورہ فاتحہ کے بعد آیت الکرسی اور دوسری رکعت میں سورہ فاتحہ کے بعد سورہ کوثر پڑھیں۔ بعد از سلام پھیرنے کے ذیل کا درود پاک ابراہیمی لاتعداد مرتبہ پڑھ کر دعا کرے اور پھولوں پر دم کر کے اپنے پاس رکھے اور بعد ازاں مطلوب کو سنگھائیں وہ فوراً تابع ہوگا۔

## تسخیر آفیسر

جس کسی کا آفیسر اس سے ناراض رہتا ہو اور ہر وقت غصہ سے پیش آتا ہو تو ایسے میں اسے رام کرنے کے لئے ذیل کا عمل بے حد مفید اور نافع ہے۔

اس مقصد کے لئے اس کے پاس جانے سے قبل ذیل کے کلمات تین مرتبہ پڑھ کر تھوک اپنے ماتھے پر مل لے۔

انشاء اللہ تعالیٰ العزیز الحکیم اس عمل کی بدولت وہ آفیسر نہایت مہربانی سے پیش آئے گا نہایت مجرب و آزمودہ عمل ہے۔

کلمات:-

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ۝ اَلسَّيِّدُ الْمُعَلّٰى رَسُوْلٌ نَبِيُّ الْخَافِقَيْنِ قَاسِمُ خَيْرُ خَلْقِ اللّٰهِ .

# خصوصی عمل تسخیر

یہ عمل ہمارے ایک بزرگ دوست کا عطیہ ہے از راہ محبت انہوں نے عنایت فرمایا کہتے تھے کہ جائز تسخیر کے لیے اکسیر ہے آج تک خطا نہیں ہوا بشرطیکہ شرائط پوری کی جائیں اور طہارت قلبی وجسمانی کا باقاعدگی سے اہتمام کیا جائے۔

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْم

یا عزیز اللہ الصمد

یا کس یا کسا ھر وقت

مدد مرتضیٰ یا بدوح

## ترکیب عمل:-

عروج ماہ قمری میں جبکہ ستارہ نحوست سے بری ہو عمدہ کپڑے، اچھی خوشبو لگا کر رات کو بارہ بجے آغاز عمل کرے اور ابتداء میں تسبیح درود شریف ذیل پڑھے اور عمل کو مطلوب کے نام کی مقدار کے مطابق پڑھے، اکیسویں روز ایک آواز "السلام علیکم" کی سنائی دے گی نہایت آہستگی سے اور تعظیم سے سلام کا جواب دے اور عمل میں مصروف رہے اور تصور و حاضری مطلوب کا مسلسل رکھے۔

انشاء اللہ تعالیٰ العزیز الحکیم اکتالیس یوم میں منزل مقصود کو پہنچے گا دوران عمل جو واقعات محسوس ہوں ان سے گھبرائے نہ اور اپنے اردگرد چاروں قل شریف کا حصار کھینچ لے تاکہ دل کو اطمینان رہے، دوران عمل واقعات اور عمل کا کسی سے ذکر نہ کرے، البتہ شرعی امور بجالائے اور پرہیز جلالی کی پابندی سختی سے کرے۔

## درود شریف:-

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّ عَلٰی اٰلِ مُحَمَّدٍ کَمَا صَلَّیْتَ



عَلٰی اِبْرَاھِیْمَ وَ عَلٰی اٰلِ اِبْرَاھِیْمَ اِنَّکَ حَمِیْدٌ مَّجِیْدٌ اَللّٰھُمَّ بَارِکْ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّ عَلٰی اٰلِ مُحَمَّدٍ کَمَا بَارَکْتَ عَلٰی اِبْرَاھِیْمَ وَ عَلٰی اٰلِ اِبْرَاھِیْمَ اِنَّکَ حَمِیْدٌ مَّجِیْدٌ۔

# حصول عزت و وجاہت (تسخیری عمل)

جو کوئی حصول عزت کا خواہاں ہو تو اس کیلئے ذیل کا عمل بے حد مفید اور نافع ہے۔
اس مقصد کے لیے ذیل کا نقش بعد از طلوع آفتاب بروز نوچندی اتوار باوضو حالت میں قبلہ رخ بیٹھ کر سفید کاغذ پر زعفران و گلاب سے بنائیں اور اس پر سورہ یوسف اکہتر مرتبہ اول و آخر درود شریف ذیل گیارہ، گیارہ مرتبہ پڑھ کر دم کریں خوشبو لگائیں اور موم جامہ کر کے گلے میں پہنیں یا دائیں بازو پر باندھیں۔
انشاء اللہ تعالیٰ العزیز الحکیم اس عمل کی بدولت ہر جگہ عزت و توقیر پائیں گے۔

## درود پاک:-

اَللّٰھُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰی سَیِّدِنَا مُحَمَّدِ ﷺ النَّبِیِّ الْاُمِّیِّ الْحَبِیْبِ الْعَالِی الْقَدْرِ الْعَظِیْمِ الْجَاہِ بِقَدْرِ عَظْمَةِ ذَاتِکَ.

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْم

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۲۵۹۹۴ | ۱۲۵۹۹۸ | ۱۲۶۰۰۱ | ۱۲۵۹۸۷ |
| ۱۲۶۰۰۰ | ۱۲۵۹۸۸ | ۱۲۵۹۹۳ | ۱۲۵۹۹۹ |
| ۱۲۵۹۸۹ | ۱۲۶۰۰۳ | ۱۲۵۹۹۶ | ۱۲۵۹۹۲ |
| ۱۲۵۹۹۷ | ۱۲۵۹۹۱ | ۱۲۵۹۹۰ | ۱۲۶۰۰۲ |

لا الہ الا انت سبحانک انی کنت من الظالمین

## تسخیر خاوند

اگر کسی عورت کا خاوند بیوی کی طرف توجہ نہ دیتا ہو اور سختی سے پیش آتا ہو اور ہر حربہ اسے رام کرنے کا ناکام ہو جائے تو ایسی حالت میں اس عورت پر لازم ہے کہ عروج ماہ قمری بعد از غسل پاک و صاف ہو کر فجر کی نماز ادا کرے اور بعد از نماز فجر سورہ رحمٰن کی اس آیت کو اس قدر پڑھے۔ جس قدر اس کے اس کی والدہ کے اس کے خاوند اور اس کی ماں کے نام کے کل اعداد ہیں۔

اور بعد از تلاوت سورہ رحمٰن کی اس آیت کے بعد ہر بار یہ الفاظ کہے:-

**الفاظ:-**

**الٰہی امددنی نی الوسیلہ محمد مصطفی صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم**

**آیت مبارکہ:-**

**فَبِاَیِّ اٰلَآءِ رَبِّکُمَا تُکَذِّبٰنِ**

پھر خلوص دل سے دعا مانگے۔ انشاء اللہ تعالیٰ العزیز خاوند شیریں زبان ہو جائے گا اور نرمی سے پیش آیا کرے گا یہ عمل تین روز تک لازماً کرتی رہے۔

## میاں بیوی میں محبت و یگانگت کا لاجواب تسخیری عمل

جن میاں بیوی کے درمیان اکثر لڑائی جھگڑا رہتا ہو۔ اور ہر وقت کی ناچاقی کی فضاء برپا رہتی ہو یا خاوند بیوی کو پسند نہ کرتا ہو اور بے توجگی اور غصے سے بھرپور رہتا ہو بعینہ بیوی مرد کو ناپسند کرتی ہو یا بلاوجہ ہر وقت لڑائی جھگڑا کرتی ہو تو ایسی صورت میں ذیل



کی دعا کو باوضو حالت میں قبلہ رخ بیٹھ کر سفید کاغذ پر زعفران و گلاب سے لکھے اور اس پر تین مرتبہ سورہ رحمٰن بمعہ اول و آخر درود پاک تین تین مرتبہ پڑھ کر دم کرے اور یہ نقش موم جامہ کر کے انہیں دے۔

اگر مرد کی بداخلاقی دور کرنا ہو اور محبت و خوشی حاصل کرنا ہو تو عورت اس نقش کو اپنے سر کی چوٹی میں باندھے پاکی و پلیدی کا خاص خیال رکھے اور ایام حیض میں اس کو اتار کر سنبھال لے اور بعد از پاکی خاص پھر اس کو اپنے سر کی چوٹی پر باندھ لے۔

انشاء اللہ تعالیٰ العزیز الحکیم مرد کے دل میں عورت کی محبت و یگانگت دائمی پیدا ہو گی اور بیوی کی الفت کے بغیر مرد رہ نہیں سکے گا۔

اگر عورت کی درشتگی اور بدنفسی دور کرنا ہو تو مرد اس کو اپنے دائیں بازو پر باندھے اور برے خیالات سے پرہیز کرے۔

انشاء اللہ تعالیٰ العزیز الحکیم عورت کی بدنفسی ختم ہو جائے گی اور اس کی نفرت شدید الفت میں بدل جائے گی اور وہ مرد کے بغیر رہ نہ سکے گی انتہائی مجرب عمل ہے۔

نقش کو استعمال کرنے سے پہلے اکیس روپیہ فقراء میں لازماً تقسیم کریں۔

دعا:-

**بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ط**

**يَا سَيِّدُ يَا سَيِّدُ يَا سَيِّدُ ٥ اَللّٰهُمَّ مُوَدَّتٌ وَ مُحَبَّتٌ بَيْنَ فُلَانِ بِنْ فُلَانِ عَلٰى حُبِّ فُلَانِ بِنْتِ فُلَانِ بَيْنَ آدَمَ وَ حَوَّا كَمَا بَيْنَ اِبْرَاهِيْمَ وَ سَارَا كَمَا بَيْنَ يُوْسُفَ وَ زُلَيْخَا كَمَا بَيْنَ مُحَمَّدٍ وَّ عَائِشَةِ وَ مَارِيَةِ وَ كَمَا بَيْنَ عَلِيٍّ وَ فَاطِمَةَ الزَّهْرَاءِ وَ بِحَقِّ يُحِبُّوْنَهُمْ كَحُبِّ اللّٰهِ وَ الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا اَشَدُّ حُبًّا لِّلّٰهِ وَ بِحَقِّ الرَّحْمٰنِ**

عَلَّمَ الْقُرْاٰنِ وَ بِحَقِّ بَتْثْ حُرُوْفِ اَبْجَدٗ وَ بِحَقِّ اَبْنِ اِسْمِ اَعْظَمْ يَا حَیُّ وَ يَا قَيُّوْمُ وَ يَا ذُوالْجَلَالِ وَ الْاِكْرَامِ يَا اَرْحَمَ الرَّاحِمِيْنَ وَ صَلَّى اللّٰهُ عَلٰى خَيْرِ خَلْقِهٖ مُحَمَّدٍ وَّ عَلٰى سَائِرِ الْاَنْبِيَاءِ وَ الْمُرْسَلِيْنَ وَ عَلٰى اٰلِهٖ وَ اَصْحَابِهٖ اَجْمَعِيْنَ ۔

## تسخیرات جنات و پری

جس عامل کی یہ خواہش ہو کہ جنات دیو پری وغیرہ اس کے تابع فرمان ہو جائیں اور وہ ان سے جائز کام لے سکے تو اس کے لئے ذیل کا عمل نہایت پرتاثیر ہے مگر اس کے لئے لازمی ہے کہ کسی صاحب تصوف کی زیر نگرانی اس عمل کو کرے۔

طریقہ یہ ہے کہ کسی تنہا مکان میں جہاں دوسرا کوئی آدمی نہ ہو دروازہ بند کر کے جگہ کو صاف کر کے بیٹھے عود و بخور صندل روشن کرے پھر اپنے گرد حصار باندھے اس کے بعد عمل شروع کرے اول و آخر درود شریف ذیل گیارہ گیارہ بار پڑھ کر اپنے مطلوب کا تصور رکھ کر درود پاک لکھی دو سو بار پڑھے چالیس یوم تک بلا ناغہ اس عمل کو وقت مقرر پر کرے۔

انشاء اللہ تعالیٰ العزیز الحکیم اس کا مطلب بفضل باری تعالیٰ پورا ہو جائے گا اور جنات، دیو، پری، جن کا بھی تصور ہو گا وہ حاضر ہو کر تابع فرماں ہوں گے ان سے ناجائز کام نہ لے دوسرے اس بات کا تذکرہ کسی سے بھی نہ کرے ورنہ راز افشاء ہونے پر وہ باغی ہو جائیں گے اور کہنا نہیں مانیں گے اور تنگ علیحدہ کریں گے بعد از چلہ گیارہ، گیارہ بار درود پاک لکھی کا ورد اسی مقررہ وقت پر بلا ناغہ جاری رکھے تا کہ عمل کی برکات قائم رہیں۔



درود پاک:۔

اَللّٰهُمَّ اِنِّیْ اَتَوَجَّهُ وَ اَتَقَرَّبُ اِلَيْكَ وَ اَسْئَلُكَ بِالصَّلٰوةِ عَلَى النَّبِيِّ الْاُمِّیِّ مَعْدِنِ الْجُوْدِ وَ السَّخَاوَةِ وَ مَعْدِنِ الْاَخْلَاقِ وَ الْمُرُوَّةِ وَ مَعْدَنِ الْاَلْطَافِ وَ الْمُوَدَّةِ وَ مَعْدَنِ التَّسْخِيْرِ وَ الْمُحَبَّبِ وَ صَلَّى اللّٰهُ تَعَالٰى عَلَيْهِ وَ عَلٰى جَمِيْعِ الْاَنْبِيَاءِ وَ الْمَحْبُوْبِيْنَ وَ الْمُرْسَلِيْنَ وَ صَلَّى اللّٰهُ تَعَالٰى اَجْمَعِيْنَ ۔ ہر روز جتنی تعداد پڑھے آخر میں یہ دعا ضرور ملا کر پڑھے يَا مُؤَلِّفُ تَاَلَّفْتَ بِالْاُلْفَةِ وَ الْاُلْفَةُ فِیْ اُلْفَةِ اُلْفَتِكَ يَا مُؤَلِّفُ اَللّٰهُمَّ سَخِّرْ لِیْ قُلُوْبَ الْمُؤْمِنِيْنَ كَمَا سَخَّرْتَ لِمُحَمَّدٍ صَلَّى اللّٰهُ تَعَالٰى عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اَللّٰهُمَّ سَخِّرْ فِیْ عَيْنِیْ تَسْخِيْرًا وَ سَخِّرْ فِیْ لِسَانِیْ تَسْخِيْرًا وَ جُهِیْ تَسْخِيْرًا وَ سَخِّرْ فِیْ نَفْسِیْ تَسْخِيْرًا كَثِيْرًا دَائِمًا يَا مُسَخِّرُ تَسَخَّرْتَ بِالتَّسْخِيْرِ فِیْ تَسْخِيْرِ تَسْخِيْرِكَ يَا مُسَخِّرُ ۔

## تسخیر خلائق کا مجرب نسخہ

جو کوئی چاہے کہ مخلوق خدا اس کی تابع فرمان ہو اور لوگوں کے دلوں میں اس کے لئے بہت عزت و احترام پیدا ہو جائے تو ایسے میں ذیل کا عمل بے حد نافع اور مفید ہے اس مقصد کے لئے سب سے پہلے وہ اپنے گناہوں سے تائب ہو اور بصمیم قلب اللہ عز و جل کے حضور استغاثہ پیش کرے اکل حلال اختیار کرے، نماز پنجگانہ کی پابندی کرے اور امور شرعیہ پر عمل پیرا ہو۔

اب ماہ قمری کے کسی تاریخ میں موافق القمر سعد اور قمر کی نحوست سے پاک ساعت کا انتخاب کرے اب قبلہ رخ باوضو بیٹھ کر ذیل کا نقش زعفران و گلاب سے بنائے اور اس نقش کو اپنے سامنے رکھ کر ذیل کی آیت مبارک اکیس سو مرتبہ اور اول و آخر درود پاک ذیل گیارہ، گیارہ مرتبہ پڑھ کر اللہ عزو جل کے حضور خشوع و خضوع سے دعا مانگیں اکتالیس یوم تک بلا ناغہ اس عمل کو جاری رکھیں اکتالیس یوم کے خاتمے پر ان تمام نقوش کو دریا میں ڈال دے اس سے وہ آیت کا عامل بن جائے گا اور اس عمل کے خاتمے پر انشاء اللہ العزیز الحکیم مخلوق خدا میں بے پناہ مقبولیت پا جائے گا اور ہر شخص اس کا احترام کرے گا اور اس کی باتوں پر توجہ دے گا۔

اس عمل سے روزانہ فائدہ اٹھانے کے لئے روزانہ آیت مبارکہ کو ایک سو مرتبہ اور اول و آخر درود پاک بھی گیارہ، گیارہ مرتبہ دھرائے عمل کے لئے جگہ اور وقت کا تعین سارے عرصہ میں یکساں ہونا چاہیے۔

درود پاک:۔

اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰى سَيِّدِنَا مُحَمَّدِ النَّبِيِّ الْحَبِيْبِ الْعَالِي الْقَدْرِ الْعَظِيْمِ الْجَاهِ بِقَدْرِ عَظَمَتِهٖ ذَاتِكَ

آیت مبارکہ:۔

وَ اِلٰهُكُمْ اِلٰهٌ وَّاحِدٌ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ الرَّحْمٰنُ الرَّحِيْمُ

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۲۳۱ | ۲۲۳ | ۲۲۷ | ۲۱۳ |
| ۲۲۶ | ۲۱۳ | ۲۲۰ | ۲۲۵ |
| ۲۱۵ | ۲۲۹ | ۲۲۲ | ۲۱۹ |
| ۲۲۳ | ۲۱۸ | ۲۱۶ | ۲۲۸ |



# تسخیر خلائق کا بہترین عمل

جو کوئی اس بات کا خواہاں ہو کہ مخلوق خدا اس کی تابع فرمان ہو جائے اور اس کی عزت و آبرو کریں تو ایسے شخص ذیل کا عمل بے حد مفید اور نافع ہے۔

اس مقصد کے لئے غسل کر کے روزہ رکھیں اور نوچندی پنجشنبہ کو سبزی، جو کی روٹی اور شکر سے روزہ افطار کریں بعد از ادائیگی نماز عشاء باوضو حالت میں سو جائیں نصف شب کو اٹھ کر تازہ غسل اور وضو کے ساتھ قبلہ رخ بیٹھ کر تین مرتبہ آیت ذیل کو پڑھیں۔

آیت مبارکہ:۔

وَ اِذْ قَالَ رَبُّكَ لِلْمَلٰٓئِكَةِ اِنِّیْ جَاعِلٌ فِی الْاَرْضِ خَلِیْفَةً قَالُوْٓا اَتَجْعَلُ فِیْهَا وَ یَسْفِكُ الدِّمَآءَ وَ نَحْنُ بِحَمْدِكَ وَ نُقَدِّسُ لَكَ قَالَ اِنِّیْٓ اَعْلَمُ مَا لَا تَعْلَمُوْنَ ۝ وَ عَلَّمَ اٰدَمَ الْاَسْمَآءَ كُلَّهَا ثُمَّ عَرَضَهُمْ عَلَى الْمَلٰٓئِكَةِ فَقَالَ اَنْۢبِئُوْنِیْ بِاَسْمَآءِ هٰٓؤُلَآءِ اِنْ كُنْتُمْ صٰدِقِیْنَ ۝ قَالُوْا سُبْحٰنَكَ لَا عِلْمَ لَنَآ اِلَّا مَا عَلَّمْتَنَا اِنَّكَ اَنْتَ الْعَلِیْمُ الْحَكِیْمُ

بعد ازاں نہایت یکسوئی سے ذیل کے پڑھیں۔

کلمات:۔

اَيُّهَا الْاَرْوَاحُ الطَّائِفَةُ الْوَاصِلُ التَّقْدِيْرُ الْمَوْءُ كُلُوْنَ بِهٰذِهِ الْاٰيَاتِ الْمُطِيْعُوْنَ بِسِرِّهِ الْمُوْدَعِ فِيْهَا ۝ اَجِيْبُوا الدَّعْوَةَ وَاَفِيْضُوْا بَرَكَةَ رُوْحَانِيَّتِكُمْ عَنِّيْ فِيْهَا حَتّٰى اَنْطَقَ بِهَا مَا خَفِيَ وَ اُخْبَرَ

لَـكَـانَ صِـدْقًا وَّ امِـيْلُوْا اِلَىَّ وُجُوْهُ بَنِیْ اٰدَمَ وَ بَنَاتِ حَوَّآ وَ اَدْخِلْهُ اِلٰی قُلُوْبِهِمْ رَغْبًا وَّ رَهْبًا۔

اب باوضو حالت میں قبلہ رخ بیٹھ کر بعد از نماز فجر مندرجہ بالا آیات مبارکہ کو کسی شیشے کے برتن میں زعفران و مشک و گلاب سے تحریر کریں اور اس برتن کو تازہ پانی سے دھو کر نہار منہ پی لیں اور شب کو بھی اسی طرح پانی پی کر سو جایا کریں۔ سات یوم کے عمل بلا ناغہ سے مذکورہ بالا آیات کی تعداد ذکر ستر مرتبہ اور کلمات بالا کا ورد چالیس مرتبہ پڑھ کر کام بدستور کرتے رہیں۔ اس بات کا دھیان رکھیں کہ یہ عمل کسی تنہائی والی جگہ پر کیا جائے اور عمل کے بعد اس جگہ قبلہ رخ منہ کر کے سویا کریں دوران عمل کام میں کوئی مداخلت نہ کرے اور شور شرابا بالکل نہ ہو اور نہ ہی وہ کسی سے خود کلام کرے عمل سے پہلے عود و عنبر کی خوشبو جلائے۔

انشاء اللہ العزیز الحکیم اکیس یوم کے عمل مسلسل سے اللہ عزوجل اسے وہ طریقہ بتلا دیں گے جس کے ذریعے لوگ اس کے تابع فرمان رہا کریں گے لیکن اس کے لئے یہ بات نہایت ضروری ہے کہ نماز پنجگانہ اور امور شرعیہ کی مکمل پابندی کریں اور امور شرعیہ ممنوعہ سے گریز کریں اکل حلال اختیار کریں اور کسی سے کوئی ناجائز فرمائش یا سوال نہ کریں۔

## تسخیر القلوب

اگر کوئی یہ چاہے کہ مخلوق خدا جنات و پریاں بھوت وغیرہ اس کے تابع رہیں اور ہر جگہ وہ عزت و اکرام نہ صرف پائے بلکہ اس کی جائز حاجت بھی آسانی پوری ہو۔ تو ایسے میں ذیل کا عمل بے حد مفید اور اکسیر ہے۔



اس مقصد کے لئے طہارت شرعیہ اپنائیں، امور شرعیہ کی سختی سے پابندی کریں اللہ عزوجل کے حضور توبہ و استغفار کریں اکل حلال اختیار کریں نماز پنجگانہ کی سختی سے پابند ہیں اور پھر اس عمل کو شروع کریں۔

اس کے لئے نوچندی سوموار کو شرف مشتری میں ذیل کا نقش سفید پارچہ ریشمی پر زعفران و گلاب و سیاہ رنگ سے بنائیں اس کو خوشبو لگا کر موم جامہ کر کے اپنے پاس رکھیں۔

انشاء اللہ العزیز اس عمل کی بدولت دنیا کے دلوں میں غلبہ پائے گا اور جنات و دیو و پریاں بھوت وغیرہ بھی اس کے تابع فرماں ہوں گے۔

بسم اللہ الرحمن الرحیم ٥ قل الحمد للہ الذی لم یتخذ ولدا ولم یکن لہ شریک فی الملک ولم یکن لہ ولی من الذل وکبرہ تکبیرا ٥ اللہ اکبر

| | | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| قیوم | قائم | قادر | قدیر | قہار | قاہر | قوی | قدیم | قدوس | قریب |
| قائم | قادر | قدیر | قہار | قاہر | قوی | قدیم | قدوس | قریب | قیوم |
| قادر | قدیر | قہار | قاہر | قوی | قدیم | قدوس | قریب | قیوم | قائم |
| قدیر | قہار | قاہر | قوی | قدیم | قدوس | قریب | قیوم | قائم | قادر |
| قہار | قاہر | قوی | قدیم | قدوس | قریب | قیوم | قائم | قادر | قدیر |
| قاہر | قوی | قدیم | قدوس | قریب | قیوم | قائم | قادر | قدیر | وہار |
| قوی | قدیم | قدوس | قریب | قیوم | قائم | قادر | قدیم | قہار | قاہر |
| قدیم | قدوس | قریب | قیوم | قائم | قادر | قدیم | قہار | قاہر | قوی |
| قدوس | قریب | قیوم | قائم | قادر | قدیر | قہار | قاہر | قوی | قدیم |
| قریب | قیوم | قائم | قادر | قدیر | قہار | قاہر | قوی | قدیم | قدوس |

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ٥ وَهُوَ الْقَاهِرُ فَوْقَ عِبَادِهٖ وَ یُرْسِلُ عَلَیْكُمْ حَفَظَةً حَتّٰی اِذَا جَآءَ اَحَدَكُمُ الْمَوْتُ تَوَفَّتْهُ رُسُلُنَا وَهُمْ لَا یُفَرِّطُوْنَ اَللّٰهُمَّ اِنِّیْ اَسْئَلُكَ بِاللّٰهِ بِحَقِّ هٰذَا الْاَسْمَآءِ الْعَظِیْمِ اَنْ تَحْفَظَ حَامِلَ كِتَابِیْ هٰذَا یَا ذَا الْجَلَالِ وَالْاِكْرَامِ

# تسخیر کا عجب عمل

اگر کوئی شخص کسی بھی ظالم شخص یا دوست وغیرہ کو مسخر کرنا چاہتا ہو یا ظالم حاکم کو تابع فرمان بنانا چاہتا ہو تو اس کے لئے ذیل کا عمل بے حد مفید اور اکسیر ہے۔

اس مقصد کے لئے عروج ماہ میں جمعرات یا جمعہ کو اس عمل کو شروع کرے اس کے لئے بعد از نماز عشاء باوضو حالت میں قبلہ رخ بیٹھ کر اپنی آنکھیں بند کرے پھر آیت الکرسی گیارہ مرتبہ پڑھے۔ اس کے بعد اس عبارت کو ایک ہزار دس مرتبہ اس تصور کے ساتھ پڑھے کہ اس کا مطلوب اس کے سامنے دست بستہ ہاتھ باندھے کھڑا ہے جب عمل پورا ہو جائے تو تصور میں اس کے سینہ پر پھونک لگائے اور اپنے دل میں اسے حکم کرے کہ میرا مطیع ہو جا۔

انشاء اللہ العزیز الحکیم پندرہ یوم کے عمل مسلسل سے وہ شخص تابع فرمان ہو گا اگر ممکن ہو تو اسے کسی مٹھائی پر دم کر کے بھی اسے کھلائیں

عبارت:-

**اَللّٰهُ یَا مُقَلِّبَ الْقُلُوْبِ قَلِّبْ قَلْبَهٗ اِلَیَّ**

نوٹ: عورت کی صورت میں قلبھا الی پڑھا جائے

# تسخیر جنات

تسخیر جنات کے لئے ذیل کا عمل آزمودہ اور انتہائی نافع ہے۔

اس کے لئے لازم ہے کہ وہ اکل حلال اختیار کرے امور شرعیہ کی پابندی کرے۔ نماز پنج وقتہ کی پابندی کرے امور منعیہ شرعیہ سے اجتناب کرے پاک صاف اور باوضو



رہے۔ اسباب کا خیال رکھے کہ ان جنات سے ضرر رسانی کا کام نہ لے بلکہ صرف اور صرف مخلوق خدا کی بھلائی کے کام لے۔

سب سے پہلے کسی خلوت والی جگہ کا انتخاب کرے جہاں کسی دوسرے کی مداخلت ممکن نہ ہو۔ پھر بعد غسل پاک صاف ہو کر باوضو حالت میں اس جگہ قیام کرے قیام کرنے سے پہلے سات مرتبہ آیت الکرسی بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ پڑھ کر اپنی انگلی یا کسی لکڑی سے اپنے اردگرد حصار باندھے تاکہ ہر شے کے ضرر سے محفوظ رہ سکے پھر تین مرتبہ سورۃ فاتحہ بمعہ بسم اللہ شریف اور سات مرتبہ آیت الکرسی پڑھے اسکے بعد تین مرتبہ سورہ اخلاص پڑھ کر ذیل کی دعا تین مرتبہ پڑھے۔

دعا:-

**فَكُبْكِبُوْا فِیْهَا هُمْ دُ وَالْغَاوٗنَ وَ جُنُوْدُ اِبْلِیْسَ اَجْمَعُوْنَ**

اس کے بعد سو مرتبہ پڑھے

**بِسْمِ اللّٰهِ بِكُتْمَانِ الرَّحْمٰنِ یَعْمَانِ الرَّحِیْمِ حَیْثُ شَمَانَ**

بعد ازاں پانچ مرتبہ آیت الکرسی پڑھ کر ذیل کی عزیمت پڑھے

عزیمت:-

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

حصار مکین وقفل مکین از مشرق تا مغرب واز مغرب تا مشرق واز جنوب تا شمال و از شمال تا جنوب واز ہفت طبق آسمان و ہفت طبق زیر و بالائے کرہ ارض واز عرش تا کرسی تا عرش واز لوح تا قلم واز قلم تا لوح واز بہشت تا دوزخ واز دوزخ تا بہشت واز حور تا غلمان واز غلمان تا حور واز ملائکہ تا روحانیاں واز روحانیاں تا ملائکہ واز انس تا جن واز جن تا انس واز مار تا کژدم تا مار واز وحوش تا طیور واز طیور تا وحوش واز خاک تا آب

واز آب تا خاک واز کرہ باد تا آتش تا باد از تا ستارہ تا دوازدہ بروج تا ستارہ واز امراء تا وزراء تا امراء واز اولوالعزم واز دو پایہ تا ہشتارو چہار پایہ قادر پایہ واز چہار پایہ تا شش پایہ و از شش پایہ تا چہار پایہ واز جملہ اقامت ہفت طبق زمین تا بہ فلک خداوند حصار مکین تا کر ایں بندہ اور بکشاید کشادہ نہ گردد

لَآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللّٰهِ لَآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ

گرد ماو کساں وحالینا وحصارنا محمد رسول اللہ خفانا وسمارنا

پھر چاروں طرف پھونک مارے اور حصار قائم کرے۔

اب جس قسم کے جنات کو بلانا چاہتا ہو ان کے متعلقہ ورد کرے اور کسی بھی قسم کے ڈر اور خوف سے محفوظ رہے آسیب و جنات فوراً حاضر ہوں اور عامل کسی بھی قسم کے نقصان سے بالکل محفوظ رہے اور جو کچھ بھی آسیب و جنات سے منوانا چاہے گا وہ پوری طرح مانے گا اور تابع رہے گا۔

## تسخیر حاکم کا مختصر عمل

جب کسی حاکم سے اپنی جائز بات منوانی ہو اور اس کو تسخیر کرنا ہو تو ایسے میں ذیل کا عمل بے حد نفع بخش ہے لیکن یہ عمل مختصر وقت کے لئے کام دیتا ہے جب بھی کسی حاکم کے سامنے جانا ہو تو سب سے پہلے اپنے دل میں اپنے مقصد کا مکمل تصور کرے اور تین مرتبہ سورہ رحمٰن پڑھ کر اپنے اوپر دم کریں اور پھر گھر سے نکلتے ہوئے یَا ذُوالْجَلَالِ وَالْاِکْرَام کا ورد کرتے ہوئے اس کے پاس جائیں انشاءاللہ العزیز الحکیم وہ حاکم مسخر ہوگا اور مہربان ہو کر اچھا سلوک کرے گا اور مقصد کو پورا فرمائے گا۔



## تسخیر جن و پری

جنات و پری کو تسخیر کرنے کیلئے ذیل کا عمل بے حد اکسیر ہے۔

اس مقصد کیلئے اکل حلال اختیار کرے ترک حیوانات کرے، امور شرعیہ کی پابندی کرے۔ پانچ وقت کی نماز کی پابندی اپنائے۔

اب بدھ تا سنیچر ماہ عروج قمر میں روزے رکھے اور ہر روز اول و آخر درود شریف تسخیر اکتالیس اکتالیس مرتبہ اور سورہ ملک تین سو تیرہ حصار میں بیٹھ کر پڑھے اور بعد ازاں نقش ذیل سورہ ملک زعفران و مشک سے چمڑے کے پانچ بڑے ٹکڑوں پر بنا کر ان کو عود وعنبر کی دھونی دے کر اپنے پاس رکھے۔

انشاءاللہ العزیز الحکیم اکتالیس یوم کے عمل سے جن و پری تسخیر ہو جائیں گے۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

| | | |
|---|---|---|
| ۳۳۱۹۹ | ۳۳۱۹۴ | ۳۳۲۰۱ |
| ۳۳۲۰۰ | ۳۳۱۹۸ | ۳۳۱۹۶ |
| ۳۳۱۹۵ | ۳۳۲۰۲ | ۳۳۱۹۷ |

## برائے تسخیر خلائق

تسخیر خلائق کا یہ عمل بے حد نافع اور سریع الاثر ہے۔

اس مقصد کے لئے عروج ماہ قمر میں بروز دوشنبہ طلوع آفتاب کے بعد پہلے دن

يَا عَزِيْزُ الْمُنِيْعَ الْغَالِبُ عَلٰى اَمْرِهٖ فَلَا شَيْءَ تُجَادِلُهٗ يَا عَزِيْزُ

598 مرتبہ اور اگلے تین روز 595 مرتبہ پڑھیں پہلے دن بعد از نماز عشاء یَا

حَمِيْدُ الفَعَالُ ذَالمَنِّ عَلىٰ جَمِيْعِ خَلقِهِ بِلُطفِهِ يَا حَمِيْد 570 مرتبہ اور اگلے تین روز 568 مرتبہ پڑھیں اور ذیل کے نقوش سفید کاغذ پر زعفران وگلاب سے بنائیں اور ان پر دم کر کے خوشبو لگا کر ان دونوں نقوش کو اپنے پاس رکھیں۔

روزانہ صبح کو بعد از نماز فجر پہلی دعا 94 مرتبہ اور دوسری دعا بعد از نماز عشاء 62 مرتبہ اپنے ورد میں رکھا کریں۔

انشاءاللہ العزیز نظارہ الٰہی بچشم خود ملاحظہ فرمائیں

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۵۹۵ | ۵۹۸ | ۶۰۲ | ۵۸۸ |
| ۶۰۱ | ۵۸۹ | ۵۹۴ | ۵۹۹ |
| ۵۹۰ | ۶۰۴ | ۵۹۶ | ۵۹۳ |
| ۵۹۷ | ۵۹۲ | ۵۹۱ | ۶۰۳ |

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۵۰۶۸ | ۵۰۷۱ | ۵۰۷۴ | ۵۰۶۱ |
| ۵۰۷۳ | ۵۰۶۲ | ۵۰۶۷ | ۵۰۷۲ |
| ۵۰۶۳ | ۵۰۷۶ | ۵۰۶۹ | ۵۰۶۶ |
| ۵۰۷۰ | ۵۰۶۵ | ۵۰۶۴ | ۵۰۷۵ |

## عمل تسخیر یا عظیم

تسخیر میں یہ عمل بے حد اکسیر اور مجرب ہے۔



اس مقصد کے لئے روزانہ وقت مقررہ پر عزیمت ذیل سولہ روز تک ایک ہزار مرتبہ پڑھیں اول و آخر درود شریف تسخیر اکیس، اکیس مرتبہ پڑھیں عمل شروع کرنے سے قبل ذیل کا نقش زعفران وگلاب سے بنا کر اپنے پاس رکھیں ہر تسبیح ختم کرنے پر اس نقش پر دم کریں عمل کے خاتمے پر اس نقش کو موم جامہ کر کے اپنے پاس رکھیں۔

نوٹ:۔

ہر قسم کا شرعی پرہیز لازم ہے تا کہ عمل کا مکمل فائدہ حاصل ہو سکے۔

عزیمت:۔

يَا عَظِيْمُ ذَالثَّنَاءِ الْفَاخِرِ وَ الْعِزِّ وَالْمَجْدِ وَالْكِبْرِيَاءِ فَلَا يُذِلُّ عِزُّهُ يَا عَظِيْمُ

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۳۳۹ | ۱۳۴۳ | ۱۳۳۶ | ۱۳۳۲ |
| ۱۳۳۵ | ۱۳۴۳ | ۱۳۳۸ | ۱۳۴۴ |
| ۱۳۴۴ | ۱۳۴۸ | ۱۳۳۱ | ۱۳۴۷ |
| ۱۳۴۴ | ۱۳۳۶ | ۱۳۳۵ | ۱۳۴۷ |

## تسخیر دشمن

حضرت علی کرم اللہ وجہہ سے منقول یہ عمل تسخیر دشمناں بے حد مفید اور مجرب ہے۔

اس مقصد کے لئے بعد از نماز فجر اس دعا کو گیارہ مرتبہ پڑھ کر دشمن کا تصور سامنے رکھ کر اللہ عزوجل کے حضور دعا مانگیں۔

اَللّٰهُمَّ سَخِّرْ لِيْ اَعْدَائِيْ كَمَا سَخَّرْتَ الرِّيْحَ لِسُلَيْمَانَ ابْنِ

دَاوٗدَ عَلَيْهِمَا السَّلَامُ وَلَيِّنْهُمْ كَمَا لَيَّنْتَ الْحَدِيْدَ لِدَاوٗدَ عَلَيْهِ السَّلَامُ وَ ذَلِّلْهُمْ كَمَا ذَلَّلْتَ فِرْعَوْنَ لِمُوْسٰى عَلَيْهِ السَّلَامُ وَ قَهِّرْهُمْ كَمَا قَهَّرْتَ اَبَاجَهْلٍ مُحَمَّدٍ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمْ بِحَقِّ كٓهٰيٰعٓصٓ وَ بِحَقِّ حٰمٓعٓسٓقٓ صُمٌّ بُكْمٌ عُمْيٌ فَهُمْ لَا يَرْجِعُوْنَ صُمٌّ بُكْمٌ عُمْيٌ فَهُمْ لَايَعْقِلُوْنَ ○ صُمٌّ بُكْمٌ عُمْيٌ فَهُمْ لَا يُبْصِرُوْنَ ، اِيَّاكَ نَعْبُدُ وَ اِيَّاكَ نَسْتَعِيْنُ ، فَسَيَكْفِيْكَهُمُ اللّٰهُ وَ هُوَ السَّمِيْعُ الْعَلِيْمُ وَالْحَمْدُ لِلّٰهِ رَبِّ الْعٰلَمِيْنَ۔

## تسخیر دشمناں

تسخیر دشمناں کے لئے ذیل کا عمل از منقول حضرت علی کرم اللہ وجہہ بے حد نافع اور اکسیر ہے۔

اس مقصد کے لئے ساعت زحل زوال قمر میں ذیل کا نقش سفید کاغذ پر زعفران و گلاب سے بنائیں اور اس پر نادعلی ایک سو ایک مرتبہ پڑھ کر دم کریں اور اس کو خوشبو لگا کر موم جامہ کر کے اپنے دائیں بازو پر باندھیں انشاءاللہ دشمن زیر ہوگا۔

نوٹ: نقش بناتے ہوئے اپنے دشمن کا تصور مدنظر رکھیں اور اس نقش کا ہدیہ اکتالیس روپیہ بطور خیرات فقراء میں تقسیم کر دیں۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

| | | | |
|---|---|---|---|
| ١٦٥١٨ | ١٦٥٢١ | ١٦٥٢٥ | ١٦٥١١ |
| ١٦٥٢٣ | ١٦٥١٢ | ١٦٥١٧ | ١٦٥٢٢ |
| ١٦٥١٣ | ١٦٥٢٧ | ١٦٥١٩ | ١٦٥١٦ |
| ١٦٥٣٠ | ١٦٥١٥ | ١٦٥١٣ | ١٦٥٢٦ |



بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

ناد علیا مظہر العجائب تجدہ عونا لک فی النوائب کل هم و غم سینجلی بعظمتک یا الله یا الله یا الله نبوتک یا رسول الله و بولا یتک یا علی یا علی یا علی

## تسخیر القلوب

دلوں کے تسخیر کے لئے ذیل کا عمل بے حد نافع اور اکسیر ہے۔

اس مقصد کے لئے روزانہ بعد از نماز عشاء تین سو تیرہ

يَا عَطُوْفُ ذَالْقُوَّةِ الْمَتِيْنُ اَعْطِفْ عَلٰى قَلْبِ فُلَانٍ بِرَحْمَتِكَ يَا اَرْحَمَ الرَّاحِمِيْنَ۔

پڑھ کر مطلوب کے دل پر تصور میں پھونک لگا دیں مطلوب بے قرار ہو کر تابع فرمان ہو جائے گا اس عمل کو اکتالیس یوم تک جاری رکھیں نیز فلاں کی جگہ مطلوب کا نام لیں۔

## تسخیر حاکم

تسخیر حاکم کے لئے ذیل کا عمل بے حد نافع اور مفید ہے۔

اس مقصد کے لئے باوضو حالت میں حاکم کے پاس جانے سے قبل اول و آخر درود شریف تجینا گیارہ، گیارہ مرتبہ یَا حَافِظُ یَا حَفِيْظُ یَا نَاصِرُ یَا نَصِيْرُ اِيَّاكَ نَعْبُدُ وَ اِيَّاكَ نَسْتَعِيْنُ سات مرتبہ پڑھتا رہے چہرہ پر دم کریں اور پھر اس کے پاس جائیں۔

انشاء اللہ تعالیٰ العزیز الحکیم حاکم مسخر ہوگا اور کمال مہربانی سے پیش آئے گا۔

## تسخیر حاکم

تسخیر حاکم کے لئے ذیل کا عمل نہایت سریع الاثر ہے۔

اس مقصد کے لئے بعد از طلوع آفتاب زعفران و گلاب سے چینی کی پلیٹ پر سورہ طٰہٰ کی آیت ذیل لکھیں اسے خوشبودار تیل سے دھو کر اس میں تھوڑا سا عنبر ملا دیں اس کو اچھی طرح مکس کر کے کسی شیشی میں محفوظ کر لیں جب بھی کسی حاکم کے پاس جانا ہو تو تھوڑا سا تیل لے کر اپنی پیشانی پر مل کر اس کے پاس جائیں جیسے ہی حاکم کا سامنا ہوگا وہ زیر ہوگا اور خندہ پیشانی سے پیش آئے گا اور اس کی دلی مراد پوری فرمائے گا۔

**آیات:۔**

طٰهٰ ۝ مَا اَنْزَلْنَا عَلَيْكَ الْقُرْاٰنَ لِتَشْقٰٓى ۝ اِلَّا تَذْكِرَةً لِّمَنْ يَّخْشٰى ۝ تَنْزِيْلًا مِّمَّنْ خَلَقَ الْاَرْضَ وَ السَّمٰوٰتِ الْعُلٰى ۝ اَلرَّحْمٰنُ عَلَى الْعَرْشِ اسْتَوٰى ۝ لَهٗ مَا فِى السَّمٰوٰتِ وَمَا فِى الْاَرْضِ وَمَا بَيْنَهُمَا وَمَا تَحْتَ الثَّرٰى ۝ وَ اِنْ تَجْهَرْ بِالْقَوْلِ فَاِنَّهٗ يَعْلَمُ السِّرَّ وَ اَخْفٰى ۝ اَللّٰهُ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ لَهُ الْاَسْمَآءُ الْحُسْنٰى ۝

## تسخیر خلائق

تسخیر خلائق کے لئے ذیل کا عمل بے حد مجرب اور مفید ہے۔

اس مقصد کے لیے ذیل کے نقش کو سفید کاغذ پر زعفران و گلاب سے بنائیں اور اس کو چاندی کی انگوٹھی کے نگینہ میں بند کر کے انگشت شہادت میں پہن لیں۔

انشاء اللہ تعالیٰ العزیز الحکیم ہر شخص اس کی بدولت مسخر رہے گا اور جائز حاجت فورا



پوری فرمائے گا۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

| | | |
|---|---|---|
| ۳۷ | ۳۲ | ۴۰ |
| ۳۹ | ۳۶ | ۳۳ |
| ۳۳ | ۴۱ | ۳۵ |

طٰسٓمٓ

## عجیب عمل تسخیر

تمام عالم علوی و ساکنان سفلی کی تسخیر کے لئے ذیل کا عمل بے حد مفید اور مجرب ہے اس مقصد کے لئے روزانہ بعد از نماز عشا اول و آخر درود پاک تسخیر اکتالیس اکتالیس مرتبہ اور کلمات پاک سات بار ہر روز پڑھنا اپنا معمول بنالیں لیکن شرط یہ ہے کہ اکل حلال اختیار کرے امور شریعہ کی پابندی اختیار کریں پرہیز جمالی و جلالی اپنائیں اور کامل صدق و یقین الٰہی سے اس عمل پر پابندی اختیار کریں انشاء اللہ تعالیٰ العزیز الحکیم چالیس یوم کے عمل سے تمام روحانیت عالم علوی و ساکنان سفلی اس کی جانب متوجہ ہوں اور تابع فرمان ہو کر اس کے مددگار ہوں۔

**کلمات:۔**

يَا رَحِيْمُ كُلُّ مَرِيْخٍ وَّ مَكْرُوْبٍ وَ عِيَاذِهٖ وَ مِعَاذِهٖ

## برائے تسخیر خلائق

تسخیر خلائق کے لیے ذیل کا نقش عجب اسرار کا حامل ہے یہ عطیہ شیخ محی الدین

ابن عربی رحمۃ اللہ کا ہے۔

اس مقصد کے لیے اس کو شرف شمس میں تانبے کے پترے پر باوضو حالت میں کندہ کر کے خوشبو لگا کر اپنے پاس رکھیں انشاء اللہ تعالیٰ العزیز الحکیم اس عمل کی بدولت تمام مخلوق مسخر ہو کر ہر طرح کی عزت افزائی فرمائے گی۔ اور ہر جائز حاجت خود بخود پوری ہو جایا کرے گی۔

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْم

الله الله الله

| | | |
|---|---|---|
| ١٠٠٥ | ١٠١٠ | ١٠٠٣ |
| ١٠٠٣ | ١٠٠٦ | ١٠٠٨ |
| ١٠٠٩ | ١٠٠٢ | ١٠٠٧ |

١١٣٢ ١١٣٢ ١١٣٢

## تسخیر آفیسر

جو کوئی ملازم اس بات کا خواہاں ہو کہ اس کا افسر اعلیٰ اس پر مہربان ہو اور اس کی ہر جائز خواہش کا اقرار کرے اور اسے عزو مرتبت بھی حاصل ہو تو ایسے میں اس آفیسر کی تسخیر کے لئے ذیل کا عمل بے حد مفید اور نافع ہے۔

اس مقصد کے لئے روزانہ بعد از نماز عشاء آفیسر متعلقہ کا تصور کر کے ذیل کی دعا دو سو تین مرتبہ اول و آخر درود شریف تسخیر گیارہ، گیارہ مرتبہ پڑھنا اپنا معمول بنا لے۔ انشاء اللہ العزیز الحکیم گیارہ تا اکیس یوم کے عمل مسلسل سے مطلوبہ آفیسر تابع ہو جائے گا اور ہر وقت مہربان رہے گا دوران عمل اسی آفیسر کا تصور اپنے سامنے رکھیں۔



لَا اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ الْحَلِیْمُ الْکَرِیْمُ

لَا اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ رَبُّ السَّمٰوٰتِ وَ رَبُّ الْعَرْشِ الْعَظِیْمُ

لَا اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ اَرْحَمُ الرَّاحِمِیْنَ

لَا اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ اَمَانُ الْخَائِفِیْنَ

## تسخیر ظالم آفیسر

اگر کسی ماتحت کا افسر اعلیٰ ظالم ہو، ناجائز تنگ کرتا ہو اچھا سلوک نہ کرتا ہو بے جا ناجائز کام کرنے پر مجبور کرتا ہو تو اس کی تسخیر اور اسے مہربان کرنے اور اس کے ظلم سے نجات کے لئے ذیل کا نقش بے حد کارآمد اور مجرب ہے۔

اس مقصد کے لیے باوضو حالت میں سبز ریشمی پارچہ پر زعفران وگلاب سے ذیل کا نقش بنائیں اور اس نقش کے نیچے اس کا اور اس کی ماں کا نام لکھ دیں اگر ماں کا نام معلوم نہ ہو تو ابن حوا لکھ دیں۔

اس کے علاوہ اس نقش کی عبارت کو تین روز سات سو ستر مرتبہ پڑھ کر اس نقش پر دم کر دیں اور اس نقش کو خوشبو لگا کر موم جامہ کر کے اپنے دائیں بازو پر باندھ لیں۔

انشاء اللہ العزیز الحکیم اس عمل کی بدولت وہ آفیسر نہایت مہربان ہو جائے گا ناجائز ظلم و ستم اور فہمائشوں سے باز آ جائے گا نہایت مجرب عمل ہے۔

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

| |
|---|
| الٓمٓصٓ ۝ کٓھٰیٰعٓصٓ ۝ نٓ |
| وَ الْقَلَمِ وَمَا یَسْطُرُوْنَ |

فلاں بن فلاں زیر کن

## تسخیر خلائق کا زود اثر عمل

حضرت خواجہ باقی باللہ رحمۃ اللہ علیہ کا عطیہ کردہ یہ عمل بے حد اعلیٰ اور زود اثر ہے اور اپنی مثال آپ ہے (انوار السالکین)

اس مقصد کے لیے روزانہ بعد از نماز فجر خلوت میں بیٹھ کر دعائے ذیل کو ایک سو گیارہ مرتبہ اور اول آخر درود شریف تسخیر گیارہ، گیارہ مرتبہ پڑھنا اپنا معمول بنالیں انشاء اللہ تعالیٰ العزیز الحکیم تھوڑے ہی عرصہ میں بے پناہ مقبولیت خلائق حاصل ہو گی۔

یَا مُجِیْبُ یَا اَللّٰہُ یَا رَؤُفُ یَا اَللّٰہُ

یَا رَحْمٰنُ یَا اَللّٰہُ یَا کَرِیْمُ یَا حَکِیْمُ یَا اَللّٰہُ

یَا غَفُوْرُ یَا اَللّٰہُ یَا رَافِعُ یَا اَللّٰہُ

یَا سَمِیْعُ یَا اَللّٰہُ یَا قُدُّوْسُ یَا اَللّٰہُ

یَا سَلَامُ یَا اَللّٰہُ یَا خَالِقُ یَا اَللّٰہُ

یَا عَزِیْزُ یَا اَللّٰہُ یَا حَیُّ یَا اَللّٰہُ

یَا قَیُّوْمُ یَا اَللّٰہُ یَا بَاسِطُ یَا اَللّٰہُ

یَا مُعْطِیُ یَا اَللّٰہُ یَا فَتَّاحُ یَا اَللّٰہُ

یَا رَافِعُ یَا اَللّٰہُ یَا ذَالْجَلَالِ وَ الْاِکْرَامِ یَا اَللّٰہُ

## تسخیر جن و پری

تسخیر جن و پری کے خواہاں حضرات کے لئے ذیل کا عمل بے حد مفید اور اکسیر ہے۔



اس مقصد کے لئے ایسے فرد کو چاہیے کہ وہ سب سے پہلے اکل حلال اختیار کرے درود شریف کی پابندی کرے پھر اس کے بعد رات کو کسی تنہائی والی جگہ پر باوضو حالت میں سات سو مرتبہ سورہ جن کی تلاوت کرے اول و آخر درود شریف تسخیر گیارہ، گیارہ مرتبہ پڑھے۔

انشاء اللہ العزیز الحکیم ایک چلہ بھی ختم نہ ہونے پائے گا کہ جنات و پری کے بادشاہان حاضر ہونگے ان سے بالکل نہ ڈرے بلکہ اپنے عمل کو جاری و ساری رکھے اور دل کو مضبوطی سے قائم کرے بعد از اختتام عمل چلہ ان سے حضرت سلیمان علیہ السلام کی قسم دے کر باقاعدہ عہد و پیمان لے اور ان سے آئندہ حاضری کا طریقہ بھی معلوم کرے اور پھر حسب ضرورت ان سے کام لے لیکن یہ خیال رہے کہ غلط اور ناجائز کام لینے سے گریز کرے بصورت دیگر نہ تو ان سے فائدہ حاصل ہوگا بلکہ اپنی جان بھی عذاب میں آ جائے گی۔

اس عمل کو شروع کرنے سے پہلے اپنے اردگرد بسم اللہ شریف، آیت الکرسی اور چار قل اکتالیس، اکتالیس مرتبہ پڑھ کر باقاعدہ حصار قائم کرے تا کہ کوئی شے اسے گزند نہ پہنچا سکے نہایت زود اثر آزمودہ تسخیری عمل ہے۔

## تسخیر جن و پری

تسخیر جن و پری کے لئے ذیل کا عمل بھی آزمودہ اور مجرب ہے۔

اس مقصد کے لئے ذیل کا نقش سورہ جن باوضو حالت میں کسی تنہائی کے مقام پر قبلہ رخ بیٹھ کر ایک ہزار سات مرتبہ زعفران وگلاب و مشک سے بنائیں اور ہر سینکڑہ پر سورہ جن گیارہ مرتبہ پڑھ کر دم کریں۔

یہ عمل روزانہ چالیس یوم تک جاری رکھیں اور ان نقوش کو سنبھال کر رکھیں اس

دوران اپنے دل کو مضبوط رکھے اور کسی سے بھی کوئی کلام نہ کرے اور نہ ہی درود شریف سے غفلت برتے اکل حلال کو اپنائے پرہیز جلالی و جمالی اختیار کرے اور کسی استاد کامل کی نگرانی میں عمل کرے تو زیادہ بہتر ہے۔

انشاء اللہ العزیز الحکیم مقصود حاصل ہو جائے گا بعد ازاں یہ نقش جنات و پری کا اثر زائل کرنے اور کئی دوسرے مفید کاموں میں کام آئیں گے جن کے بارے میں جنات و پری زاد خود طریقہ استعمال بتایا کریں گے۔ فقیر کا آزمودہ نسخہ ہے۔

**نوٹ:۔**

اس عمل کے دوران کچھ نہ کچھ خیرات ضرور کرتے رہیں۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

| | | |
|---|---|---|
| ۲۰۲۱۲ | ۲۰۲۰۷ | ۲۰۲۱۴ |
| ۲۰۲۱۳ | ۲۰۲۱۱ | ۲۰۲۰۹ |
| ۲۰۲۰۸ | ۲۰۲۱۵ | ۲۰۲۱۰ |

## تسخیر جنات

جنات کو تابع فرمان کرنے اور ان سے بھرپور استفادہ حاصل کرنے کے خواہاں حضرات کے لئے ذیل کا عمل بے حد مجرب اور آزمودہ ہے۔

**شرائط عمل:۔**

(i) دوران عمل روزانہ غسل کرے اور روزانہ پاک صاف لباس پہنے ایک لباس چوبیس گھنٹے سے زائد عرصہ کے لئے جسم پر نہ رہے۔



(ii) اکل حلال اختیار کرے حلال روزی کھائے اور حرام اشیاء سے پرہیز کرے۔

(iii) پرہیز جلالی و جمالی اختیار کرے۔

(iv) امور شرعیہ کی پابندی کرے اور امور معصیہ سے ہر صورت گریز کرے۔

(v) ہو سکے تو روزانہ روزہ رکھے اور اکل حلال سے روزہ افطار کرے۔

(vi) شغل خبیثہ سے مکمل پرہیز کرے۔

**طریقہ:۔**

ماہ عروج قمری کے پہلے بدھ سے سنیچر تک چار روزے رکھیں روزہ جو کے آٹے کی روٹی سے رکھیں اور شام کو کھجور سے روزہ افطار کریں۔

اس کے بعد کسی مقام تنہائی پر جہاں کسی بھی قسم کی مداخلت نہ ہو اس مقام کا باقاعدہ انتخاب کرے اور عود و عنبر جلائے پھر اپنے بیٹھنے کی جگہ پر بیٹھ کر اپنے اردگرد حصار قائم کرے حصار قائم کرنے کے لئے بسم اللہ شریف، آیت الکرسی اور چار قل اکتالیس اکتالیس مرتبہ پڑھ کر چھری کی نوک سے قائم کرے۔ وقت کی پابندی کا خیال رکھے۔

سب سے پہلے رات کو اس جگہ نماز عشاء ادا کرے پھر اس عمل کو شروع کرے۔

اول و آخر درود پاک تسخیر گیارہ، گیارہ مرتبہ، سورہ جن سات مرتبہ اور سورہ مزمل ایک سو ساٹھ مرتبہ ورد کرے اس دوران اپنی یکسوئی کو قائم رکھے آخری عشرہ میں نہایت ڈراونی اشکال نظر آئیں گی لیکن ان سے قطعی نہ ڈرے اور اپنے دل کو مضبوط کر کے اپنے ورد میں مگن رہے آخر روز مختلف قسم کے جانور اور وحشت ناک قسم کے انسان اور ننگی عورتیں نظر آئیں گی ایسی صورت میں دل مضبوط اور کڑا کر کے وہیں بیٹھا رہے اور اپنا ورد جاری رکھے حصار سے کسی بھی صورت باہر نکلنے کی سعی و تگ و دو نہ کرے اس لئے بہتر یہ ہے کہ اس عمل کو کسی کامل استاد یا کامل مرشد کی زیر نگرانی کرے جب عمل مکمل ہو جائے تو وہاں خاموش بیٹھا رہے صبح صادق کے وقت شاہ جنات اپنے مصاحبین سمیت آ جائیگا

حاضر ہوگا اور طلب کرنے کا سبب دریافت کرے گا اسے اپنا مقصود بیان کرے اور اسے تابع فرمان ہونے کو کہا۔ حضرت سلیمان علیہ السلام کی قسم لے کر عہد و پیمان کرے اور آئندہ کام لینے کے بارے میں طریقہ دریافت کرے۔ پھر اسے رخصت کی اجازت دے دے۔

انشاء اللہ العزیز الحکیم وہ تابع فرماں ہو جائے گا اور اس وقت تک تابع فرماں رہے گا جب تک عامل کوئی غلط کام خود نہ کرے اور نہ ہی اس سے لینے کی کوشش کرے اور نہ ہی حرام مال کھائے ورنہ شاہ جنات ناراض ہو جائے گا اور الٹا عامل کو نقصان پہنچائے گا۔

اب روزانہ بعد از نماز فجر سورہ جن ایک مرتبہ اور سورہ مزمل سات مرتبہ بعد درود تسخیر سات، سات مرتبہ پڑھنا اپنا معمول رکھے تاکہ عمل قائم رہے۔

دوسرا طریقہ:۔

عمل بالا میں بیان کردہ تمام شرائط کی پابندی کرے اور اسی طرح طریقہ حصار وغیرہ قائم کرے۔

اس طریق میں اول و آخر درود تسخیر اکتالیس، اکتالیس مرتبہ، سورہ جن سات مرتبہ، سورہ مزمل اکتالیس مرتبہ اور سورہ اخلاص اکیس مرتبہ کا ورد کریں اس سے بھی مقررہ میعاد میں مقصود حاصل ہو جائے گا۔

## تسخیر ظالم دشمن

...ے ظلم سے نجات کے لئے ذیل کا عمل بے حد مجرب



اس مقصد کے لئے کسی تنہائی والے مقام پر بیٹھ کر اس عمل کو شروع کرے دوران عمل کسی سے بالکل گفتگو نہ کرے اور نہ ہی کوئی دوسرا اس سے کلام کرے ترک حیوانات جلالی و جمالی پرہیز کرے یا پھر دوران چلہ مچھلی، انڈا، گوشت اور لہسن پیاز سے اجتناب کرے تاکہ مقصد میں کامیابی حاصل ہو دوران چلہ ناغہ نہ کرے ورنہ عامل کو اس سے نقصان پہنچے گا۔

بعد از نماز عشاء اسی جگہ بیٹھ کر اول و آخر درود پاک ذیل اکیس اکیس مرتبہ پڑھے۔

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ سَیِّدِ الْقَاھِرِیْنَ عَلٰی اَعْدَاءِ رَبِّ الْعٰلَمِیْنَ اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ رَسُوْلُ الْقَھَّارِ یَا قَھَّارُ بِحَقِّ یَا قَھَّارُ اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ رَسُوْلُ الْجَبَّارِ

پھر تین مرتبہ پڑھے۔

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ فَرَیْتَ لَآ اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ بَرْقَلْبِ اَوْ اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ کَرَمْ حضرت ایوب علیہ السلام در بدن و اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ تَیْغِ رِجَالُ الْغَیْبِ دَرْ قَتْلُ اَوْ اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ اَرَّہُ حضرت ذکریا علیہ السلام بَرْ فَرْقْ اَوْ اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ گرز حضرت امیر حمزہ بَرْ پُشْتِ اَوْ اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ عصائے حضرت موسیٰ علیہ السلام بَرْ سِیْنَہٖ اَوْ اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ بِحَقِّ یَا قَھَّارُ یَا قَھَّارُ یَا قَھَّارُ یَا بَلُوْحُ یَا بَلُوْحُ یَا بَلُوْحُ

اب سو بار عزیمت ذیل پڑھیں۔

قسمت علیکم یا رفتمائیل و آیت لھم الارض المیتہ
اقسمت علیکم عزرائیل بحق احیینھا اخرجنا بناتا فمنہ یا
کلون اقسمت علیکم یا طاطائیل

اب سولہ بار اپنی ضرورت تسخیر کا نام لے پھر تین مرتبہ پڑھے۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ٥ اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ رَبِّ الْعٰلَمِيْنَ
الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ يَا حَيُّ يَا قَيُّوْمُ يَا رَؤُفُ يَا عَطُوْفُ مَالِكِ يَوْمِ
الدِّيْنِ اِيَّاكَ نَعْبُدُ وَ اِيَّاكَ نَسْتَعِيْنُ سَلَامٌ قَوْلًا مِّنْ رَّبٍّ رَّحِيْمٍ

اب سولہ مرتبہ پڑھیں۔

اَللّٰهُمَّ سَلِّمْنِىْ مِنْ اٰفَاتِ الدُّنْيَا وَ فِتْنَتِهَا حَسْبِىَ اللّٰهُ لَآ اِلٰهَ
اِلَّا هُوَ عَلَيْهِ تَوَكَّلْتُ وَهُوَ رَبُّ الْعَرْشِ الْعَظِيْمِ ٥ لَيْسَ كَمِثْلِهٖ
شَىْءٌ هُوَ السَّمِيْعُ الْبَصِيْرُ ۔

اب تین مرتبہ پڑھیں۔

اَللّٰهُمَّ سَلِّمْنِىْ مِنْ عُقْدَةِ الدُّنْيَا وَ الْاٰخِرَةِ بِرَحْمَتِكَ يَا
اَرْحَمَ الرّٰحِمِيْنَ اَقْسَمْتُ عَلَيْكُمْ يَا اِسْرَافِيْلُ بحق ذَلَّلْنٰهَا لَهُمْ
فَمِنْهَا يَا كَلُوْنَ اَقْسَمْتُ عَلَيْكُمْ يَا رَفْتَمَائِيْلُ بحق وَلَهُمْ فِيْهَا
مَنَافِعُ وَ مَشَارِبُ اَفَلَا يَشْكُرُوْنَ ۔

اب اکیس مرتبہ درود پاک بالا پڑھے اس کے بعد دشمن کا نام مع اس کی والدہ کا نام لیں اور کہیں۔

يَا بُدُّوْحُ خَرَابُ وَ خَسْتَہ هُوَ اِلٰهِىْ بِحَقِّ يَا قَهَّارُ مَقْهُوْرُ هُوْ



اِلٰهِىْ بِحَقِّ يَا جَبَّارُ جَبْرٌ كُنْ فلاں بن فلاں يَا مُسَخِّرُ مُسَخِّيْرُ كُنْ

فلاں بن فلاں کا دو مرتبہ نام لیں اس کے بعد دوبارہ وضو کرے اور قبلہ رخ بیٹھ کر با آواز بلند سورہ یٰسین کی تلاوت شروع کرے آواز مناسب حد تک بلند ہو بعد ازاں اللہ عزوجل کے حضور اپنے مقصود کے لیے گڑگڑا کر دعا مانگے۔

انشاء اللہ العزیز الحکیم اکیس یوم کے عمل مسلسل سے مقصود حاصل ہو گا۔

## تسخیر خلائق

تسخیر خلائق کے لیے ذیل کا عمل بے حد آزمودہ اور مجرب ہے۔

اس مقصد کے لئے بروز سوموار تازہ غسل اور وضو کے ساتھ کسی گوشہ تنہائی میں بیٹھیں دوران عمل اپنی ضروریات کے لئے دریا یا نہر کا مصفا پانی استعمال میں لائے یا پھر بہ امر مجبوری کسی کنویں کا پانی استعمال کرے تمام کپڑے بھی عمل کے دوران اسی پانی سے دھو کر پاک کیے ہوں۔

قبلہ رخ بیٹھ کر انتہائی یکسوئی سے سب سے پہلے سورہ روم اور پھر سورہ یٰسین سات مرتبہ پڑھیں دوران ورد کسی سے بھی کلام نہ کرے اور نہ ہی کسی کو کلام کرنے کی اجازت دے۔

اول و آخر درود شریف ابراہیمی اکیس، اکیس مرتبہ پڑھے۔

ہر قسم کے جلالی و جمالی پرہیز کو اپنائے اکل حلال کھائے نماز پنجگانہ ادا کرے امور شریعہ کی کماحقہ پابندی اپنائے اور امور منعیہ سے مکمل اجتناب کرے۔

انشاء اللہ تعالیٰ العزیز الحکیم چالیس یوم کے عمل مسلسل سے اپنے مقصود میں کامیاب ہوگا اس کے بعد جس کسی سے بھی کوئی کام ہو تو اس کے لئے باوضو حالت میں اول و آخر درود شریف ابراہیمی سات، سات مرتبہ اور سورہ یٰسین ایک مرتبہ پڑھ کر اللہ عزوجل کے حضور دعا مانگ کر جائے فوراً مقصد حاصل ہوگا عزت و احترام حد سے زیادہ ہوگا۔

## تسخیر خلائق و جن

تسخیر خلائق و جن کے لئے ذیل کا عمل بے حد مفید اور نافع ہے۔

اس مقصد کے لئے سب سے پہلے عامل اکل حلال اختیار کرے پھر اس عمل کو جلالی و جمالی پرہیز کے ساتھ شروع کرے۔ اس کے بعد اس عمل کو کسی گوشۂ تنہائی میں شروع کرے۔

اول و آخر درود شریف ابراہیمی بانوے، بانوے مرتبہ درمیان میں آیت مبارکہ سورہ یٰسین سَلَامٌ قَوْلًا مِّنْ رَّبٍّ رَّحِیْمٍ ایک صد اکتیس مرتبہ یَا رَحْمٰنُ یَا عَزِیْزُ تین صد بانوے مرتبہ پڑھ کر اللہ عزوجل کے حضور دعا مانگے۔

انشاء اللہ العزیز الحکیم چالیس یوم کے عمل مسلسل سے مقصود حاصل ہو جائے گا بعد ازاں روزانہ بعد از نماز فجر روزانہ اول و آخر درود شریف ابراہیمی گیارہ گیارہ مرتبہ، اس آیت مبارکہ کا ورد اکتالیس مرتبہ اور انیس اسمائے الٰہی کا ورد ایک سو مرتبہ جاری رکھیں تا کہ عمل کے اثرات دائمی قائم رہیں۔



## تسخیر خلائق

تسخیر خلائق اور ہمہ اقسام کی حاجت براری کیلئے ذیل کا عمل بے حد نافع اور اکسیر ہے۔

اس مقصد کے لئے اکل حلال اختیار کرے امور شریعہ کی مکمل پابندی کرے اور معصیت سے مکمل اجتناب کرے نماز پنجوقت کی پابندی اختیار کرے پرہیز جلالی و جمالی کو اپنائے پھر کسی گوشۂ تنہائی کا انتخاب کرے اور وقت کا تعین کرے تا کہ روزانہ اسی وقت پر عمل شروع کر سکے۔

سب سے پہلے سفید کاغذ پر تازہ غسل وضو اور پاک و صاف لباس پہن کر ذیل کا نقش سورہ اخلاص بنائے پھر اول ایک سو ایک مرتبہ درود پاک تسخیر پڑھے۔

بعد ازاں دو رکعت نماز نفل اس طریق سے ادا کریں کہ ہر رکعت میں سورہ فاتحہ کے بعد سورہ اخلاص گیارہ، گیارہ مرتبہ پڑھیں بعد از سلام پھیرنے کے اس کا ثواب حضور نبی کریم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم اور کل وہم اصحابہ کرام رضوان اللہ علیہم اجمعین اہل بیت والا طہار رضوان اللہ عنہم اجمعین تمام اولیائے عظام رحمۃ اللہ علیہم اجمعین کو بخشے اس کے بعد اس نقش کو اپنے سامنے اس طرح رکھیں کہ دوران ورد اس پر مسلسل نظر پڑتی رہے۔

اب مصلے پر کھڑے ہو کر اس طرح فریاد تین مرتبہ کرے۔

فریاد فریاد فریاد بدرگاہ تو دوسری علی مرتضیٰ کرم اللہ وجہہ، و حسن رضی اللہ عنہ، و حسین رضی اللہ عنہ شہید کربلا آنچہ مطلوب بیدارم بالفرام رساں اس کے بعد تین مرتبہ آیت الکرسی اور کھڑی حالت میں ہی تین مرتبہ چاروں قل شریف پڑھ کر اپنے انگشت شہادت

پر دم کرے اور انگلی کے اشارے سے چاروں جانب حصار کرے اور قبلہ رخ صحت کا لحاظ رکھتے ہوئے بیٹھ جائے اس کے بعد نہایت توجہ و یکسوئی سے سورہ اخلاص ایک سو مرتبہ بہ طریق ذیل پڑھے۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ٥ اَقْسَمْتُ عَلَیْکُمْ وَ عَزَمْتُ عَلَیْکُمْ اَجِبْ یَا عِطْرَائِیْلُ وَ بِحَقِّ قُلْ هُوَ اللّٰهُ اَحَدٌ ۔ یَا اِسْرَافِیْلُ بِحَقِّ اَللّٰهُ الصَّمَدُ ۔ یَا طَاطَائِیْلُ بِحَقِّ لَمْ یَلِدْ وَلَمْ یُوْلَدْ یَا رُفْتَمَائِیْلُ بِحَقِّ وَلَمْ یَکُنْ لَهٗ کُفُوًا اَحَدٌ ۔

دوران ورد اس نقش پر مسلسل نگاہ رکھے بعد ازاں اکیس مرتبہ درود پاک تسخیر اکیس مرتبہ پڑھے اور نقش پر دم کرے بلاناغہ چھ یوم کے عمل کے بعد دودھ کی کھیر پکا کر اس پر فاتحہ دے کر خود بھی کھائے اور دوسروں کو بھی کھلائے اس دوران اگر کوئی موکل ظاہر ہو تو اس کی طرف دھیان بالکل نہ دے اپنے عمل کی جانب توجہ رکھے جب عمل ختم ہو جائے تو ان سے بات کرے اور ان کے سلام کا جواب دے اور ان سے وعدہ لے کہ وہ ہر جائز کام میں میری مدد فرمائیں گے اور دنیا میں عزو مرتبت دلائیں گے اگر وہ کوئی شرط پیش کرے تو بھی اس سے مایوس نہ ہو اور نہ ہی گھبرائے بلکہ روزانہ بلاناغہ اس عمل کو سینتالیس مرتبہ پڑھ کر اس نقش پر دم کرتا رہے تا کہ موکل اس نقش کا تابع فرمان رہے۔

جب بھی کوئی جائز حاجت درپیش ہو تو روزانہ کے اس ورد کے بعد یوں عرض کرے اے صاحب سورہ اخلاص مجھے یہ حاجتِ جائز کی اشد ضرورت ہے بحکم الٰہی اور وسیلہ آقائے دو جہان سرور کائنات صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم میری مدد فرماؤ اور اس سورہ کے طفیل میری حاجت کو پورا فرماؤ۔ انشاء اللہ العزیز وہ حاجت پردہ غیب سے پوری ہو جایا کرے گی اس کے علاوہ جہاں بھی جائے گا ہمیشہ عزت واحترام کی نگاہ سے دیکھا جائے گا۔



| | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| قُلْ | هُوَ | اللّٰهُ | اَحَدٌ | اَللّٰهُ | الصَّمَدُ | لَمْ | یَلِدْ |
| هُوَ | اللّٰهُ | اَحَدٌ | اَللّٰهُ | الصَّمَدُ | لَمْ | یَلِدْ | وَلَمْ |
| اللّٰهُ | اَحَدٌ | اَللّٰهُ | الصَّمَدُ | لَمْ | یَلِدْ | وَلَمْ | یُوْلَدْ |
| اَحَدٌ | اَللّٰهُ | الصَّمَدُ | لَمْ | یَلِدْ | وَلَمْ | یُوْلَدْ | وَلَمْ |
| اَللّٰهُ | الصَّمَدُ | لَمْ | یَلِدْ | وَلَمْ | یُوْلَدْ | وَلَمْ | یَکُنْ |
| الصَّمَدُ | لَمْ | یَلِدْ | وَلَمْ | یُوْلَدْ | وَلَمْ | یَکُنْ | لَهٗ |
| لَمْ | یَلِدْ | وَلَمْ | یُوْلَدْ | وَلَمْ | یَکُنْ | لَهٗ | کُفُوًا |
| یَلِدْ | وَلَمْ | یُوْلَدْ | وَلَمْ | یَکُنْ | لَهٗ | کُفُوًا | اَحَدٌ |

## تسخیر دشمن

حد سے زائد تنگ کرنے والے دشمن کی تسخیر اور اس کے ظلم وستم سے بچاؤ کے لئے ذیل کا عمل بے حد مفید اور اکسیر ہے۔

اس مقصد کے لئے روزانہ بعد از نماز مغرب دو رکعت بہ نیت تسخیر ظالم دشمن اس طریق سے ادا کریں کہ پہلی رکعت میں سورہ فاتحہ کے بعد سورہ اخلاص سات مرتبہ اور یَا اَللّٰهُ یَا مُحَمَّدُ ایک سو مرتبہ جبکہ دوسری رکعت میں سورہ اخلاص تین مرتبہ اور یَا اَللّٰهُ یَا مُحَمَّدُ ایک سو مرتبہ پڑھ کر نماز پوری کریں اور سلام پھیرنے کے بعد سجدہ میں سر رکھ کر انتہائی خشوع وخضوع کے ساتھ سات مرتبہ یہ التجا بارگاہ ایزدی میں کریں۔

یا الٰہی بگیرش بگرعمن خویش بندش بہ بستن خویش

بعد ازاں سجدہ سے سر اٹھا کر گڑگڑا کر بارگاہ ایزدی میں دعا مانگیں انشاء اللہ

تعالیٰ العزیز الحکیم سات سے گیارہ یوم کے عمل میں دشمن زیر ہوگا اور ہر قسم کے ضرر اور ظلم سے باز آجائے گا اور آئندہ زیر نگین رہے گا۔

## تسخیر خلائق

تسخیر خلائق کے لئے ذیل کا عمل بھی بے حد نافع اور مجرب ہے۔

اس مقصد کے لئے نوچندی جمعرات کو نقش ذیل زعفران و گلاب سے سفید کاغذ پر بنائیں اور اس کو عود و عنبر کی دھونی دیں پھر چار سو پچاس مرتبہ آیت کریمہ حَسْبُنَا اللّٰهُ وَ نِعْمَ الْوَكِيْلُ پڑھ کر ذیل کی دعا تین مرتبہ مانگیں اور اس نقش پر دم کر کے موم جامہ کر کے اپنے دائیں بازو پر باندھ لیں۔

انشاءاللہ العزیز الحکیم تسخیر خلائق کے عجب نظاروں سے مستفید ہونگے۔

دعا:-

اَللّٰهُمَّ اِنِّیْ اَسْئَلُکَ الَّذِیْ لَآ اِلٰهَ اِلَّا اَنْتَ الْحَنَّانُ الْمَنَّانُ اَنْ تَجْعَلَ لِیْ رَافَةً وَ مُعِیَّةً فِیْ قَلْبِ مَخْلُوْقِ اللّٰهِ وَ مَکِّنِّیْ بِنَاصِیَتِهٖ وَ عَقْلِهٖ وَ مَجَامِعِ قَلْبِهٖ وَاسِقْ لِمُحَبَّتِیْ جَمِیْعَ عُرُوْقِهٖ وَا جْعَلْهُ طَوْعَ یَدِیْ وَ مُنْتَهَا اَمْرِیْ حَتّٰی لَا یُهَنَّا لَهٗ اَکْلٌ وَّلَا ۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| ۲۰۸ | ۲۳۲ | ۲۲۶ | ۲۲۰ | ۲۱۴ |
| ۲۲۱ | ۲۱۵ | ۲۰۹ | ۱۲۸ | ۲۲۷ |
| ۲۲۹ | ۲۲۳ | ۲۲۲ | ۲۱۶ | ۲۱۰ |
| ۲۱۷ | ۲۱۱ | ۲۳۰ | ۲۲۴ | ۲۱۸ |
| ۲۲۵ | ۲۱۹ | ۲۱۳ | ۲۱۲ | ۲۳۱ |



## تسخیر قلوب

تسخیر قلوب کے لئے ذیل کا عمل بے حد مجرب اور آزمودہ ہے۔

اس مقصد کے لئے ذیل کا نقش زعفران و گلاب سے سفید کاغذ پر باوضو حالت میں بعد از نماز فجر بنائیں اور اس پر آیت کریمہ حَسْبُنَا اللّٰهُ وَ نِعْمَ الْوَکِیْلُ چار سو پچاس مرتبہ پڑھ کر دم کریں اور اس کے بعد تین مرتبہ دعائے ذیل بھی پڑھ کر دم کریں اسے خوشبو لگا کر موم جامہ کر کے گلے میں پہن لیں یا ٹوپی میں سی لیں۔ انشاءاللہ تعالیٰ العزیز الحکیم جو بھی نظر ڈالے گا فوری مغلوب ہو کر تابع فرمان بن جائے گا۔

اَللّٰهُمَّ اِنِّیْ اَسْئَلُکَ لِعُلُوِّ کَلَامِکَ وَ بِعِزَّةِ سُلْطٰنِکَ وَارْتِفَاعِ قَدْرِکَ وَ عَظِیْمِ اَسْمَآئِکَ یَا اَللّٰهُ یَا مُتَعَالُ یَا عَزِیْزُ یَا عَلِیُّ یَا عَظِیْمُ یَا کَبِیْرُ اَسْئَلُکَ بِکَ اِلَیْکَ وَلَا اَسْئَلُ اَحَدًا غَیْرَکَ اَنْ تَجْعَلَ لِیَ الْعِزَّةَ عَلٰی خَلْقِکَ وَ عَظِّمْنِیْ فِیْ اَعْیُنِهِمْ وَا جْعَلْ لِیَ الْهَیْبَةَ فِیْ قُلُوْبِهِمْ یَا سَمِیْعُ یَا قَرِیْبُ یَا مُجِیْبُ سَخِّرْلِیْ قُلُوْبَ خَلْقِکَ اَجْمَعِیْنَ ۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| ۴۵۹ | ۴۸۴ | ۴۷۸ | ۴۷۲ | ۳۶۵ |
| ۴۷۳ | ۳۶۶ | ۳۶۰ | ۴۸۰ | ۴۷۹ |
| ۴۸۱ | ۴۷۵ | ۴۷۴ | ۳۶۷ | ۳۶۱ |
| ۳۶۸ | ۳۶۲ | ۴۸۲ | ۴۷۶ | ۴۷۰ |
| ۴۷۷ | ۴۷۱ | ۳۶۴ | ۳۶۳ | ۴۸۳ |

# تسخیر خلائق

تسخیر خلائق کے خواہاں حضرات کے لئے ذیل کا عمل بے حد زود اثر ہے۔

اس مقصد کے لئے نوچندی دوشنبہ کو بعد از نماز فجر آیت ذیل اور اسمائے مبارکہ ذیل کا ورد تین سو تیرہ مرتبہ ہر ایک پڑھیں اور نقش ذیل کو سفید کاغذ پر زعفران و گلاب سے بنا کر اس پر دم کریں اور نقش کو موم جامہ کر کے اپنی ٹوپی میں سی لیں۔

بعد ازاں ذیل کی دعا بھی سات مرتبہ مانگیں۔

ورد کا عمل اکیس یوم لازماً کریں۔

آیت مبارکہ:۔ حَسْبُنَا اللّٰهُ وَ نِعْمَ الْوَكِيْلُ

اسمائے مبارکہ:۔ يَا مُتَعَالُ يَا عَزِيْزُ يَا عَظِيْمُ يَا رَفِيْعُ يَا عَلِيُّ يَا كَبِيْرُ

نوٹ:۔ پچھلے عمل کی دعا کے بعد ذیل کے کلمات زائد کریں۔

يَا اَللّٰهُ وَ صَلَّى اللّٰهُ عَلٰى سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَ عَلٰى اٰلِهٖ وَ صَحْبِهٖ وَسَلَّمْ

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| یا عظیم | یا عزیز | یا متعال | یا علی | یا رفیع |
| یا متعال | یا علی | یا رفیع | یا عظیم | یا عزیز |
| یا رفیع | یا عظیم | یا عزیز | یا متعال | یا علی |
| یا عزیز | یا متعال | یا علی | یا رفیع | یا عظیم |
| یا علی | یا رفیع | یا عظیم | یا عزیز | یا متعال |



# تسخیر خلائق

تسخیر خلائق کے لئے ذیل کا عمل بے حد مفید اور مجرب ہے۔

اس مقصد کے لئے عمل ہلال اختیار کریں نماز پنجگانہ کی پابندی اختیار کریں اسم شریف کی تاثیر سے پابندی کریں اور امور سیہ سے پرہیز کریں۔

روزانہ بوقت طلوع آفتاب اس کی طرف منہ کر کے اول و آخر درود شریف گیارہ گیارہ مرتبہ اسم الٰہی یا اللّٰہ ایک ہزار مرتبہ پڑھیں اس سے قبل چاندی کی انگوٹھی پر شرف شمس میں خوشخط کر کے کندہ کروائیں اور اس انگوٹھی کے اوپر دم بھی کریں چالیس یوم کے مقرر عمل مسلسل سے تمام مخلوق سرنگوں ہو جائے گی تمام حاجات غائب سے پوری ہوں گی تمام پریشانیوں سے نجات مل جائے گی۔

بعد از اختتام عمل اس انگوٹھی کا ہدیہ تین سو تین روپیہ بنام الٰہی فقراء میں تقسیم کر کے ساعت شمس میں اپنی انگشت شہادت میں پہن لیں اور روز اختتام عمل روزانہ چھیالیس مرتبہ اس اسم مبارک کا ورد بعد از نماز فجر کر کے اس پر دم کر لیا کریں۔

# تسخیر حکام

تسخیر حکام کے لئے ذیل کا عمل بے حد اکسیر اور مجرب ہے۔

اس مقصد کے لئے چاندی کی لوح پر ذیل کا نقش اس وقت کندہ کروائیں جب آفتاب برج سعد میں ہو اور زہرہ نحوست سے پاک ہو ساعت شمس ہو پھر اس پر اسم الٰہی یَا اَلْمَلِکُ تین ہزار ایک سو چھبیس مرتبہ پڑھ کر دم کریں اور اپنے پاس رکھیں۔

چالیس یوم کے عمل سے نظارہ الٰہی کو خود ملاحظہ کریں اور ہر جگہ عزت و احترام پائیں اور حاکم سرنگوں رہے۔

بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۷۲ | ۶۱ | ۶۲ | ۶۷ |
| ۶۳ | ۶۶ | ۷۳ | ۶۰ |
| ۶۹ | ۶۴ | ۵۹ | ۷۰ |
| ۵۸ | ۷۱ | ۶۸ | ۶۵ |

## تسخیر اسرار غیبی

اسرار غیبی کی تسخیر اور کل کائنات میں عزو شرف پانے کے لیے ذیل کا عمل بے حد زود اثر ہے۔

اس مقصد کے لیے تمام شرائط عمل اکل حلال وغیرہ اختیار کرے پھر تازہ غسل اور وضو کے ساتھ مقام تنہائی میں اس اسم الٰہی کا چلہ کرے اور اس کا روزانہ ورد سوا لاکھ مرتبہ کرے۔ دوران ورد کسی سے بھی کلام بالکل نہ کرے۔

اول روز سے ہی چاندی کی لوح نقش شرف زہرہ یا اوج مشتری میں تیار کر کے اپنے پاس رکھے اور چلہ کے دوران اس پر باقاعدہ دم کرتا رہے اور بعد از اختتام چلہ انشاء اللہ العزیز عجائبات غیبی سے مستفید ہوگا اور اسرار غیبی سے آگاہی پاتا رہے گا۔

بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۴۲ | ۳۹ | ۳۱ | ۴۵ |
| ۳۲ | ۴۴ | ۴۳ | ۳۸ |
| ۴۷ | ۳۳ | ۳۷ | ۴۰ |
| ۳۶ | ۴۱ | ۴۶ | ۳۴ |



## تسخیر دشمن

تسخیر دشمن کیلئے ذیل کا عمل زود اثر اور مجرب ہے لیکن تمام شرائط اعمال عملی مد نظر رکھنا ضروری ہے ورنہ اس کا عمل الٹ بھی ہو جاتا ہے اور بجائے فائدہ کے نقصان کا باعث بنتا ہے۔

اس مقصد کے لیے ساعت مریخ یا زحل میں مقام تنہائی میں بیٹھ کر اول و آخر درود شریف تسخیر گیارہ، گیارہ مرتبہ اور آیت الکرسی تین سو تیرہ مرتبہ ورد کریں جب آیت وَلَا یَئُوۡدُہٗ حِفۡظُہُمَا پر پہنچیں تو درمیان میں اسم الٰہی یَا حَفِیۡظُ دو ہزار ساٹھ مرتبہ (2060) مرتبہ پڑھیں اور پھر آیت الکرسی ختم کریں بعد از اختتام عمل اللہ عزوجل کے حضور دعا مانگیں۔

ساتھ ہی اس کا نقش سیسے کی لوح پر کندہ کر کے اپنے پاس رکھیں اور اس پر دم بھی کریں انشاء اللہ العزیز الحکیم اس عمل کی بدولت دشمن ہمیشہ کے لیے مغلوب ہو جائیں گے۔

بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۵۴ | ۵۱ | ۴۴ | ۵۷ |
| ۴۵ | ۵۶ | ۵۵ | ۵۰ |
| ۵۹ | ۴۶ | ۴۹ | ۵۲ |
| ۴۸ | ۵۳ | ۵۸ | ۴۷ |

# تسخیر خلائق

تسخیر خلائق کے لئے آزمودہ نسخہ ہے مگر اس کا چلہ کامل یکسوئی سے اور تمام شرائط اعمال کی پابندی کے بغیر بالکل نہ کیا جائے۔

اس مقصد کے لئے ذیل کا نقش لوح چاندی پر بنا کر اپنے سامنے رکھیں اور پھر اول و آخر درود شریف گیارہ، گیارہ مرتبہ اور گیارہ سو مرتبہ اسم الٰہی اَلْمُغْنِیُ کا ورد کرے انشاء اللہ العزیز چلہ میں مقصود حاصل ہوگا۔ بعد ازاں روزانہ ایک سو دس مرتبہ اس کا مسلسل ورد رکھا کرے۔

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۳۰ | ۲۷ | ۲۰ | ۳۳ |
| ۲۱ | ۳۲ | ۳۱ | ۲۶ |
| ۳۵ | ۲۲ | ۲۵ | ۲۸ |
| ۲۳ | ۲۹ | ۳۴ | ۲۴ |

# دشمنی ختم کرنے کے لئے

اگر کسی شخص کی کسی شخص سے دشمنی ہو اور وہ شخص چاہتا ہو کہ اس کی دشمنی اس سے ختم ہو کر محبت میں بدل جائے تو اس کے لئے ذیل کا عمل بے حد فائدہ مند اور اکسیر کا درجہ رکھتا ہے۔

اس مقصد کے لئے ذیل کا نقش بروز جمعہ ساعت اول میں لکھے ایک گلے میں خود پہنے، دوسرا تکئے میں سی دے اور گھول کر پلائے۔



بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۵۳۸۱ | ۱۵۳۸۴ | ۱۵۳۸۷ | ۱۵۳۷۳ |
| ۱۵۳۸۶ | ۱۵۳۷۴ | ۱۵۳۸۰ | ۱۵۳۸۵ |
| ۱۵۳۷۵ | | ۱۵۳۸۲ | ۱۵۳۷۹ |
| ۱۵۳۸۳ | ۱۵۳۷۸ | ۱۵۳۷۶ | ۱۵۳۸۸ |

نوٹ:

خالی جگہ میں نام مطلوب و طالب مع مادر لکھے۔

# بدمزاج اور شوخ گھوڑے کی تسخیر

جس کسی فرد کا گھوڑا بدمزاج اور شوخ ہو کر دولتیاں جھاڑنے لگا ہو اور قابو میں نہ آتا ہو تو ایسے میں اس کی درستگی کے لئے ذیل کا عمل بے حد مفید اور کارگر ہے۔

اس مقصد کے لئے چنے کے آٹے پر باوضو حالت میں اسم الٰہی یَا وَدُوْدُ تین سو مرتبہ پڑھ کر دم کریں اور اسے یہ آٹا کھلایا جائے۔

انشاء اللہ تعالیٰ العزیز الحکیم تین یوم کے عمل مسلسل سے ایسا گھوڑا مکمل تابعدار اور فرمانبردار بن جائے گا اور پھر دوبارہ تنگ نہیں کرے گا۔

# مقبول خلائق ہونے کے لئے

جو کوئی یہ چاہے کہ مقبول خلائق اور مخلوق خدا میں عزت و توقیر پائے جس جگہ جائے اس کی آؤ بھگت ہو اور وہ لوگ اس کی دل سے عزت اور قدر کریں تو ایسے میں

ذیل کا عمل بے حد مفید اور مجرب ہے۔

اس مقصد کے لئے رزق حلال اختیار کریں گناہوں سے تائب ہو کر امور شرعیہ کی پابندی اختیار کریں پھر بعد از نماز فجر ذیل کی آیت مبارکہ اور درود پاک کو چینی کی طشتری پر زعفران و گلاب و مشک سے لکھ کر اس کو پانی سے دھو کر اس پانی سے منہ با احتیاط دھو کر مخلوق خدا کے سامنے جائیں جہاں جہاں بھی جائیں گے لوگ عزت و توقیر سے پیش آئیں گے اور بہت زیادہ آؤ بھگت پائیں گے۔

درود پاک:

اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰى سَيِّدِنَا مُحَمَّدِ ۨالنَّبِىِّ الْاُمِّيِّ الْحَبِيْبِ الْعَالِىْ الْقَدْرِ الْعَظِيْمِ الْجَاهِ بِقَدْرِ عَظْمَةِ ذَاتِكَ۔

یاد رہے کہ انسان کو اکل حلال اور پابندی امور شرعیہ کرنا لازم ہے اور ہر وقت باوضو رہ کر کھلا درود پاک ذیل کا ورد بھی جاری رکھنا لازم ہے۔

درود پاک:

مَنْ صَلِّ عَلٰى رُوْحِ مُحَمَّدٍ فِى الْاَرْوَاحِ وَ عَلٰى جَسَدِهٖ فِى الْاَجْسَادِ وَ عَلٰى قَبْرِهٖ فِى الْقُبُوْرِ۔

آیت کریمہ:

اِنَّآ اَرْسَلْنٰكَ شَاهِدًا وَّمُبَشِّرًا وَّ نَذِيْرًا ٥ لِّتُؤْمِنُوْا بِاللّٰهِ وَرَسُوْلِهٖ وَتُعَزِّرُوْهُ وَتُوَقِّرُوْهُ وَتُسَبِّحُوْهُ بُكْرَةً وَّاَصِيْلًا ٥ اِنَّ الَّذِيْنَ يُبَايِعُوْنَكَ اِنَّمَا يُبَايِعُوْنَ اللّٰهَ يَدُاللّٰهِ فَوْقَ اَيْدِيْهِمْ۔



# چشم خلائق میں معزز ہونا

چشم خلائق میں معزز و محترم ہونے کی غرض سے اور اس مقصد کے لئے جہاں بھی جائے ہر کوئی اس کی عزت کرے لوگوں میں مقبول ہو جائے تو چاہئے کہ ہر نماز کے بعد جمعرات کے دن تین سو مرتبہ کلمہ طیبہ:

لَآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللّٰهِ

پڑھے اول و آخر درود پاک پڑھے اور نماز فجر کے بعد ذیل میں دیا ہوا نقش مبارک دیکھے اللہ تعالیٰ عزوجل کے فضل و کرم سے مطلوبہ مقصد میں کامیابی ہوگی جہاں بھی جائے گا لوگوں کے دلوں میں اپنے لئے عزت و احترام پائے گا ہر کوئی اخلاق سے پیش آئے گا۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

| یا بدوح | یا ودود | یا اللہ | یا فتاح | یا سبوح |
|---|---|---|---|---|
| ۱ | ۲۲ | ۱۵۵ | ۷ | ۲۲ |
| ۲۱ | ۷ | ۱۳ | ۱۳ | ۲۲ |
| ۰ | ۸ | ۱۳ | ۳ | ۳ |
| ۲ی | ۹۳۵ | ۹ع | ۹ع | ۱۹۹ |
| ب | لَآ اِلٰهَ اِلَّا | اللّٰهُ | مُحَمَّدٌ | رَسُوْلُ اللّٰهِ |

# حاکم کے خوف سے نجات

جس کسی کو حاکم وقت سے خوف ہو اور اس خوف کی وجہ سے وہ منہ چھپاتا پھر رہا ہو تو اس کے لئے ذیل کا عمل بے حد مفید ہے۔

اس مقصد کے لئے نصب شب جمعہ عُروج ماہ قمر میں تازہ غسل اور وضو کے دو رکعت نماز نفل بہ نیت نجات الخوف حاکم اس طریق سے ادا کریں کہ ہر رکعت میں سورہ فاتحہ کے بعد سورہ بقرہ کی ذیل کی آیت سات مرتبہ پڑھ کر سلام پھیریں بعد از سلام پھیر کر اول و آخر درود شریف ذیل گیارہ، گیارہ مرتبہ، 9 مرتبہ سورہ بقرہ کی ذیل کی آیت مبارکہ اور سات مرتبہ سورہ جن پڑھ کر حسب ذیل دعا مانگیں۔

انشاء اللہ تعالیٰ اس عمل کی بدولت حاکم وقت کا خوف ختم ہو جائے گا اور وہ ظلم و ستم سے باز آ جائے گا۔

آیت مبارکہ:

اَللّٰهُ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ الْحَيُّ الْقَيُّوْمُ ۚ لَا تَاْخُذُهٗ سِنَةٌ وَّلَا نَوْمٌ لَهٗ مَا فِي السَّمٰوٰتِ وَمَا فِي الْاَرْضِ ؕ مَنْ ذَا الَّذِيْ يَشْفَعُ عِنْدَهٗٓ اِلَّا بِاِذْنِهٖ ؕ يَعْلَمُ مَا بَيْنَ اَيْدِيْهِمْ وَمَا خَلْفَهُمْ وَلَا يُحِيْطُوْنَ بِشَيْءٍ مِّنْ عِلْمِهٖٓ اِلَّا بِمَا شَآءَ ۚ وَسِعَ كُرْسِيُّهُ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضَ ۚ وَلَا يَئُوْدُهٗ حِفْظُهُمَا وَهُوَ الْعَلِيُّ الْعَظِيْمُ ۝

دعا:

اَللّٰهُمَّ اَنْتَ الشَّدِيْدُ الْبَطْشِ الْاَلِيْمُ الْاَخْذِ الْعَظِيْمُ ذُوالْقَهْرِ الْمُتَعَالِيْ عَنِ الْاَضْدَادِ الْاَنْدَادِ وَالْمُنَزَّهُ عَنِ الصَّاحِبَةِ وَالْوَلَدِ



اَسْئَلُكَ قَهْرَ الْاَعْدَآءِ وَقَمْعَ الْجَبَّارِيْنَ تَمَكُّرِهٖ، لِمَنْ تَشَآءُ وَاَنْتَ خَيْرُ الْمَاكِرِيْنَ اَسْئَلُكَ بِاِسْمِكَ الَّذِيْنَ خَضَعَتْ لَهُ الْقُلُوْبُ وَالنَّوَاصِيْ وَاَنْزَلْتَ بِهٖ مِنَ الصَّيَاصِيْ وَقَذَفْتَ بِهِ الرُّعْبَ فِيْ قُلُوْبِ الْاَعْدَآءِ وَاَشْقَيْتَ اَهْلَ الشَّقَاءِ اَسْئَلُكَ اَنْ تَمُدَّنِيْ بِرَقِيْقَةٍ مِّنْ رَّقَائِقِ هٰذَا الْاِسْمِ تَسْرِيْ فِيْ اَعْضَائِيْ بِمُرَادِ الْكُلِّيَّةِ وَالْجُزْئِيَّةِ حَتّٰى اَتَمَكَّنَ مِنْ فِعْلِ مَا اُرِيْدُ مِمَّنْ اُرِيْدُ فَلَا يَصِلُ اِلَيَّ ظَالِمٌ بِسُوْءٍ وَلَا بَسَطُوْا عَلَيَّ مُتَكَبِّرٌ وَاجْعَلْ غَضَبِيْ لَكَ وَفَضْلِيْ مَقْرُوْنًا بِفَضْلِكَ وَاطْمِسْ عَلٰى اَبْصَارِ اَعْدَائِيْ وَاشْدُدْ عَلٰى قُلُوْبِهِمْ وَاضْرِبْ بَيْنِيْ وَبَيْنَهُمْ سِتْرًا بَاطِنَهٗ فِيْهِ الرَّحْمَةُ وَظَاهِرُهٗ، مِنْ قِبَلِهِ الْعَذَابُ اِنَّكَ شَدِيْدُ الْبَطْشِ اَلِيْمُ وَالْعَذَابِ وَكَذٰلِكَ اَخْذُ رَبِّكَ اِذَآ اَخَذَ الْقُرٰى وَهِيَ ظَالِمَةٌ اِنَّ اَخْذَهٗٓ اَلِيْمٌ شَدِيْدٌ فَاَخَذَهُمْ اَخْذَةً رَّابِيَةً فَقُطِعَ دَابِرُ الْقَوْمِ الَّذِيْنَ ظَلَمُوْا وَالْحَمْدُ لِلّٰهِ رَبِّ الْعٰلَمِيْنَ اَللّٰهُمَّ اِنِّيْٓ اَسْئَلُكَ بِبَرَكَةِ هٰذِهِ الْاٰيَاتِ وَالسُّوْرَةِ وَسِرِّ مَا دَعَوْتُكَ بِهٖ اَنْ تَقْهَرَ اَعْدَآئِيْ وَمَنْ يُّرِيْدُ فِيْ بِسُوْءٍ وَهُوَ الْقَاهِرُ فَوْقَ عِبَادِهٖ اَقْهَرْ فلاں بن فلاں (یہاں ظالم حاکم اور اس کی ماں کا نام لیں) فَاِنِّيْٓ اَدْرَءُ بِكَ فِيْ نَحْرِهٖ وَكْفِنِيْ شَرَّهٗ، وَاصْرِفْ عَنِّيْ غَدْرَهٗ وَمَكْرَهٗ يَا رَبَّ الْعٰلَمِيْنَ۔

## عزت وہیبت اور سعادت میں بلندی

جو کوئی اس بات کا خواہاں ہو کہ اس کو عزت وہیبت اور سعادت مندی میں بلندی مخلوق عالم میں ملے تو ایسے میں ذیل کا عمل بے حد مفید اور نافع ہے۔

اس مقصد کے لئے ذیل کا نقش شرف مشتری میں باوضو حالت میں قبلہ رخ بیٹھ کر نیک ساعت اکبر شمس میں بروز جمعرات اتصال قمر میں چاندی کی لوح پر قلم کریں خوشبو لگا کر اس پر آیت مبارکہ ذیل تین سو تیرہ مرتبہ اول وآخر درود پاک شریف ذیل گیارہ، گیارہ مرتبہ اور سورہ بقرہ کی ذیل کی آیت مبارکہ (آیت الکرسی) تین ہزار تین سو تیرہ مرتبہ پڑھ کر دم کریں اور اس کو اپنے پاس رکھیں۔ انشاء اللہ تعالیٰ العزیز الحکیم اس عمل کی بدولت بفضلہٖ تمام مخلوق میں عزت وہیبت اور سعادت میں بلندی پائیں گے۔

درود پاک:

مَوْلَایَ صَلِّ وَسَلِّمْ دَآئِمًا اَبَدًا عَلٰی حَبِیْبِکَ خَیْرِ الْخَلْقِ کُلِّهِمْ.

آیت مبارکہ:

اَللّٰهُ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ الْحَیُّ الْقَیُّوْمُ ۚ لَا تَاْخُذُهٗ سِنَةٌ وَّلَا نَوْمٌ لَهٗ مَا فِی السَّمٰوٰتِ وَمَا فِی الْاَرْضِ ط مَنْ ذَا الَّذِیْ یَشْفَعُ عِنْدَهٗٓ اِلَّا بِاِذْنِهٖ ط یَعْلَمُ مَا بَیْنَ اَیْدِیْهِمْ وَمَا خَلْفَهُمْ وَلَا یُحِیْطُوْنَ بِشَیْءٍ مِّنْ عِلْمِهٖٓ اِلَّا بِمَا شَآءَ ۚ وَسِعَ کُرْسِیُّهُ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضَ ۚ وَلَا یَئُوْدُهٗ حِفْظُهُمَا وَهُوَ الْعَلِیُّ الْعَظِیْمُ ○



### نقش



اگر کسی کو مسخر کرنا ہو اور اپنی کوئی حاجت اس سے پوری کرنی ہو تو اچھی طرح وضو کر کے دو رکعت نماز نفل پڑھے اور اس کے بعد تسبیح و تہلیل اور درود شریف پڑھ کر اپنی ضرورت کے لئے دعا مانگے اور پھر ان آیات مبارکہ کو بلا تعداد پڑھتا ہوا اس کے پاس جائے اور وہاں جانے کے بعد بھی بیٹھے بیٹھے پڑھتا رہے جب وہ ہم کلام ہو تو اس وقت پڑھنا چھوڑ دے اور بیچ میں وقفہ ملتا رہے تو اس اثناء میں ان آیات کو پڑھتا ہی رہے۔

انشاء اللہ العزیز الحکیم مسخر ہو گا اور آپ کا کام پورا کرے گا نہایت مجرب اور مفید ہے۔

آیات مبارکہ یہ ہیں:

وَلَمَّا دَخَلُوا مِنْ حَيْثُ أَمَرَهُمْ أَبُوهُمْ مَا كَانَ يُغْنِي عَنْهُمْ مِنَ
اللَّهِ مِنْ شَيْءٍ إِلَّا حَاجَةً فِي نَفْسِ يَعْقُوبَ قَضٰهَا ۚ إِذَا جَاءَكَ
الْمُنَافِقُونَ قَالُوا نَشْهَدُ إِنَّكَ لَرَسُولُ اللَّهِ وَاللَّهُ يَعْلَمُ إِنَّكَ
لَرَسُولُهُ ۚ وَاللَّهُ يَشْهَدُ إِنَّ الْمُنَافِقِينَ لَكَاذِبُونَ

## نقش برائے تسخیر

ساعت زہرہ میں جب کہ چاند کی ابتدائی تاریخیں ہوں اور دن جمعہ کا ہو مندرجہ ذیل کا نقش مبارک مشک اور زعفران سے ہرن کی جھلی پر خوش اعتقادی سے لکھے اور سیدھے بازو پر باندھے ایسی تسخیر ہو کہ لوگ اس کے تابع اور فرمان ہو جائیں روزانہ ایک سو ایک مرتبہ اس آیت پاک کی تلاوت کرے اور پانی یا شکر پر دم کر کے پاس رکھے تمام نیک مقاصد کے لئے کھائے پلائے۔

انشاء اللہ العزیز الحکیم کامیاب ہو۔



نقش یہ ہے:

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

| | | | |
|---|---|---|---|
| فسیکفیکھم | اللہ وھو | السمیع | العلیم |
| العلیم | السمیع | اللہ و ھو | فسیکفیکھم |
| اللہ و ھو | فسیکفیکھم | العلیم | السمیع |
| السمیع | العلیم | فسیکفیکھم | اللہ وھو |

فلاں بن فلاں علی الحب فلاں بن فلاں

## برائے تسخیر

کسی مخصوص انسان کو یا عام لوگوں کو مسخر کرنے اور اپنی طرف کرنے کے لئے درج ذیل آیات مبارکہ بعد از نماز فجر اور بعد از نماز مغرب گیارہ مرتبہ پڑھے جب کہ اول و آخر گیارہ گیارہ مرتبہ درود شریف لازمی پڑھے۔

انشاء اللہ العزیز الحکیم ضرور کامیاب و کامران ہو گا۔

آیت مبارکہ:

يُحِبُّونَهُمْ كَحُبِّ اللَّهِ وَالَّذِينَ آمَنُوا أَشَدُّ حُبًّا لِلَّهِ
وَالْكَاظِمِينَ الْغَيْظَ وَالْعَافِينَ عَنِ النَّاسِ وَاللَّهُ يُحِبُّ
الْمُحْسِنِينَ ۝ أَوَمَنْ كَانَ مَيْتًا فَأَحْيَيْنَاهُ وَجَعَلْنَا لَهُ نُورًا يَمْشِي بِهِ
فِي النَّاسِ كَمَنْ مَثَلُهُ فِي الظُّلُمَاتِ لَيْسَ بِخَارِجٍ مِنْهَا ۚ كَذَٰلِكَ

زُیِّنَ لِلْکٰفِرِیْنَ مَا کَانُوْا یَعْمَلُوْنَ ۝ فَلَمَّا رَاَیْنَهٗٓ اَکْبَرْنَهٗ وَقَطَّعْنَ اَیْدِیَهُنَّ وَقُلْنَ حَاشَ لِلّٰهِ مَا هٰذَا بَشَرًا ؕ اِنْ هٰذَآ اِلَّا مَلَکٌ کَرِیْمٌ ۝ وَقُلِ الْحَمْدُ لِلّٰهِ الَّذِیْ لَمْ یَتَّخِذْ وَلَدًا وَّلَمْ یَکُنْ لَّهٗ شَرِیْکٌ فِی الْمُلْکِ وَلَمْ یَکُنْ لَّهٗ وَلِیٌّ مِّنَ الذُّلِّ وَکَبِّرْهُ تَکْبِیْرًا ۝ یٰٓاَیُّهَا الَّذِیْنَ اٰمَنُوْا لَا تَکُوْنُوْا کَالَّذِیْنَ اٰذَوْا مُوْسٰی فَبَرَّاَهُ اللّٰهُ مِمَّا قَالُوْا ؕ وَکَانَ عِنْدَ اللّٰهِ وَجِیْهًا ۝

## شقاوتِ قلبی کا خاتمہ

اگر کسی کو ایسی صورتِ حال کا سامنا ہو کوئی اس کے ساتھ انتہائی نامناسب سلوک کرتا ہو تو ایسی حالت میں بھی اس کا عمل مجرب ہے اور اس کے علاوہ اگر کوئی بھی اپنے گھر والوں سے نامناسب رویہ روا رکھے یا خاوند کا رویہ بیوی بچوں کے ساتھ خراب ہو تو ان آیات بینات کو ایک پاک اور کوری ٹھیکری پر چوب آس سے اس شخص کا نام لکھے۔ اس کے بعد تھوڑا سا ایسا شہد لے جس کو آنچ نہ لگی ہو اب اس شہد میں انگوری سرکہ ملا کر ذیل کی آیات اس نام کے گرد لکھے' لکھنے کے بعد اب ٹھیکری کو کنوئیں یا نہر میں ڈال دے دراصل یہ صدیوں پرانا عمل ہے مگر اب صورت حال چونکہ بدل چکی ہے اس لئے فقیر کے خیال میں پانی کی ٹینکی میں اس ٹھیکری کو ڈال دینے سے بھی مطلوبہ نتائج حاصل ہو جاتے ہیں۔

آیات مبارکہ:

ثُمَّ قَسَتْ قُلُوْبُکُمْ سے عَمَّا تَعْمَلُوْنَ تک ۝



## حکمران کا دل نرم ہو

ذیل کی آیات مبارکہ کو اس حکمران کے لئے بھی استعمال کیا جا سکتا ہے جو عوام پر ظلم کر رہا ہو اگر ایسی صورت حال پیش نظر ہو تو اس آیات مبارکہ کو کسی صاف کاغذ پر اس حکمران کا نام اور اس کی والدہ کا نام لکھ کر کسی پہاڑی میں کسی اونچی جگہ پر کسی پتھر کے نیچے رکھ دے۔

آیت مبارکہ:

اِنَّا فَتَحْنَا لَکَ فَتْحًا مُّبِیْنًا ۝ لِّیَغْفِرَ لَکَ اللّٰهُ مَا تَقَدَّمَ مِنْ ذَنْۢبِکَ وَمَا تَاَخَّرَ وَیُتِمَّ نِعْمَتَهٗ عَلَیْکَ وَیَهْدِیَکَ صِرَاطًا مُّسْتَقِیْمًا ۝ وَّیَنْصُرَکَ اللّٰهُ نَصْرًا عَزِیْزًا ۝

## چشم خلائق میں معزز ہونا

جو کوئی اس بات کا خواہاں ہو کہ وہ چشم خلائق میں مقبول و معزز ہو جائے اور اسے بلند مرتبہ حاصل ہو جائے اور وہ بارگاہ الٰہی میں مقبول بندہ بن جائے تو ایسے میں ذیل کا عمل بے حد نافع اور مجرب ہے۔

اس مقصد کے لئے باوضو حالت میں ذیل کا نقش زعفران و گلاب سے سفید کاغذ پر اس وقت لکھیں جب قمر برج عقرب میں ہو لکھنے کے بعد موم جامہ کر کے اسے اپنی ٹوپی کے اندر سی لیں۔

انشاء اللہ تعالیٰ العزیز الحکیم اس عمل کی بدولت اپنے جملہ مقاصد میں کامیابی و کامرانی بفضلہٖ باری تعالیٰ نصیب ہو گی نہایت مجرّب اور آزمودہ نقش ہے۔

الٓمٓرٰ　　　　　　　　　　　　　　　　　　الٓرٰ

| | | |
|---|---|---|
| قٓ | الٓرٰ | الٓرٰ |
| الٓرٰ | الٓرٰ | صٓ |
| الٓمٓرٰ | نٓ | الٓرٰ |

## تسخیر خلائق

جو کوئی حصول عزت اور تسخیر خلائق کا خواہاں ہو تو اس کے لئے ذیل کا عمل بے حد مفید اور نافع ہے۔

اس مقصد کے لئے ذیل کا نقش بعد از طلوع آفتاب بروز نوچندی اتوار باوضو حالت میں قبلہ رخ بیٹھ کر سفید کاغذ پر زعفران وگلاب سے بنائیں اور اس پر سورہ یوسف اکہتر مرتبہ اول و آخر درود شریف ذیل گیارہ گیارہ مرتبہ پڑھ کر دم کریں خوشبو لگائیں اور موم جامہ کر کے گلے میں پہنیں یا دائیں بازو پر باندھیں۔

انشاء اللہ تعالیٰ العزیز الحکیم اس عمل کی بدولت ہر جگہ عزت و توقیر پائیں گے۔

**اَللّٰھُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰی سَیِّدِنَا مُحَمَّدِ نِ النَّبِیِّ الْاُمِّیِّ الْحَبِیْبِ الْعَالِی الْقَدْرِ الْعَظِیْمِ الْجَاہِ بِقَدْرِ عَظْمَۃِ ذَاتِکَ۔**

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

| | | | |
|---|---|---|---|
| ٢٨٩٥ | ٢٩٠٩ | ٢٩٠٦ | ٢٩٠٣ |
| ٢٩٠٧ | ٢٩٠٢ | ٢٨٩٦ | ٢٩٠٨ |
| ٢٩٠١ | ٢٩٠٤ | ٢٩١١ | ٢٨٩٧ |
| ٢٩١٠ | ٢٨٩٨ | ٢٩٠٠ | ٢٩٠٥ |



## زبان دراز عورت کی اصلاح

اگر کوئی عورت سخت بدزبان ہو اور ہر وقت زبان درازی کرتی رہتی ہو تو سورہ الممتحنہ باوضو حالت میں زعفران وگلاب ومشک سے لکھ کر اور پانی میں گھول کر وہ پانی اس عورت کو پلایا جائے۔

## تسخیر ظالم زمیندار

جس شخص کو کسی بااثر زمیندار سے اپنی زمین کے چھن جانے کا خطرہ لاحق ہو تو ایسے میں وہ شخص ذیل کا عمل اختیار کرے جو اس مقصد کیلئے بے حد فائدہ مند اور اکسیر کا درجہ رکھتا ہے۔

**عمل:**

مناسب سائز کے پانچ پتھر لے۔ پھر اس پر:

- ☆ سورہ فاتحہ (سات مرتبہ)
- ☆ سورہ اخلاص (تین مرتبہ)
- ☆ سورہ الفلق (ایک مرتبہ)
- ☆ سورہ الناس (ایک مرتبہ)
- ☆ سورہ ملک (ایک مرتبہ)
- ☆ آیت الکرسی (دس مرتبہ)
- ☆ درود پاک ذیل (دس مرتبہ)

پڑھ کر دم کریں اس کے بعد چاروں پتھروں کو باغ یا زمین کے چاروں کونوں اور ایک پتھر زمین یا باغ کے وسط میں دفن کردیں۔

انشاءاللہ تعالیٰ العزیز الحکیم اس عمل کی بدولت ظالم زمینداروں کے ہاتھوں اس کی زمین چھین جانے سے ہمیشہ کے لئے بچ جائے گی۔

درود پاک:

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّ عَلٰی اٰلِ مُحَمَّدٍ کَمَا صَلَّیْتَ عَلٰی اِبْرَاھِیْمَ وَعَلٰی اٰلِ اِبْرَاھِیْمَ اِنَّکَ حَمِیْدٌ مَّجِیْدٌ اَللّٰھُمَّ بَارِکْ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّ عَلٰی اٰلِ مُحَمَّدٍ کَمَا بَارَکْتَ عَلٰی اِبْرَاھِیْمَ وَ عَلٰی اٰلِ اِبْرَاھِیْمَ اِنَّکَ حَمِیْدٌ مَّجِیْدٌ۔

## تسخیر خلائق

اس کے لئے ہر روز باطہارت اس نقش مبارک کی زیارت صبح سورج طلوع آفتاب اس کی طرف رخ کر کے کرے اور اس وقت سورۃ الحمد شریف و آیت الکرسی اکیس، اکیس مرتبہ اور اسم الٰہی اللّٰہ چھیاسٹھ مرتبہ بعد درود پاک ذیل گیارہ، گیارہ مرتبہ پڑھ کر اپنے اوپر دم کرے تو بفضلہ باری تعالیٰ بہت جلد مخلوق میں مقبول خدا بن جائے ہر شخص نہایت عزت و آبرو سے پیش آئے اور دلی محبت کی نگاہ سے دیکھے اور ہر جائز امر و حکم بجالائے۔

درود پاک:

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّ عَلٰی اٰلِ مُحَمَّدٍ کَمَا صَلَّیْتَ عَلٰی اِبْرَاھِیْمَ وَعَلٰی اٰلِ اِبْرَاھِیْمَ اِنَّکَ حَمِیْدٌ مَّجِیْدٌ اَللّٰھُمَّ بَارِکْ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّ عَلٰی اٰلِ مُحَمَّدٍ کَمَا بَارَکْتَ عَلٰی



اِبْرَاھِیْمَ وَ عَلٰی اٰلِ اِبْرَاھِیْمَ اِنَّکَ حَمِیْدٌ مَّجِیْدٌ۔



دعائے خلوت

اَللّٰھُمَّ اِنِّیْ اَسْئَلُکَ بِمَا اَسْئَلُکَ بِہٖ جِبْرَئِیْلُ عَنْہُ عَرْشِکَ الْعَظِیْمِ اَنْ تُسَخِّرَلِیْ مَلٰٓئِکَ الْکِرَامِ خُدَّامِ ھٰذِہِ الْاَسْمَآءِ اَللّٰھُمَّ سَخِّرْلِیْ کَسْفِیَائِیْلُ وَدَرْدِیَائِیْلُ وَ شَجَائِیْلُ وَطُوْطَیَائِیْلُ وَرُوْ قِیَائِیْلُ وَسَمْعِیَائِیْلُ وَطَغْیَائِیْلُ وَجِبْرَائِیْلُ وَمِیْکَائِیْلُ وَسَمْسَائِیْلُ وَصَرْفِیَائِیْلُ اَجِیْبُوْا اَیُّھَاءُ الْمَلُوْکَ

وَالرُّؤسَاءَ وَاَعِیْنُوْنِیْ عَلٰی قَضَاءِ حَوَائِجِیْ بحق مَا تَعْلَمُوْنَ مِنْ عَظِیْمِ سِرِّ اللّٰہِ وَبحق ھٰذَ الْاِسْمِ الْعَظِیْمِ الْاَعْظَمِ اللّٰہِ اَللّٰہُ اَللّٰہُ بِعِلْمِکَ وَ قُدْرَتِکَ عَلَی الْخَلَائِقِ وَبِاِسْمِکَ الْعَظِیْمِ الْکَبِیْرِ الْمُتَعَالِیَ اَللّٰہُ اَللّٰہُ اَللّٰہُ الْاِسْمِ الَّذِیْ فَضَّلْتَہٗ سَاعِرِ الْاَسْمَاءِ اَسْئَلُکَ اَنْ تَسَخَّرْلِیْ ھٰذِہِ الْاَرْوَاحِ وَاَنْ یَاتُوْنِیْ فِیْ نَوْمِیْ اَوْ یَقْظَتِیْ اِنَّکَ عَلٰی کُلِّ شَیْءٍ قَدِیْرٌ یَا اَللّٰہُ یَا اَللّٰہُ یَا اَللّٰہُ۔

## سکول سے بھاگنے والے بچے

جو بچے پڑھائی سے بھاگتے ہوں اور سکول سے اکثر غائب رہتے ہوں تو ایسے میں ان کو راہ راست پر لانے کے لئے ذیل کا عطیہ نور شاہ کریمی قادری کا بے حد نافع اور مفید ہے۔

اس مقصد کے لئے ذیل کا نقش زعفران وگلاب سے بنائیں اور اس کو بچے کے گلے میں موم جامہ کر کے ڈال دیں اور انہیں آیات مبارکہ کا روزانہ گیارہ مرتبہ اکتالیس یوم تک بچے کو دم بھی کریں۔

انشاءاللہ تعالیٰ العزیز الحکیم اس عمل کی بدولت بچہ اپنی حرکات بد سے باز آجائے گا اور پھر والدین کو کبھی بھی اس سے شکایت نہ ملے گی۔

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

کَلَّا بَلْ تُکَذِّبُوْنَ بِالدِّیْنِ ۝ وَاِنَّ عَلَیْکُمْ بحق اِیَّاکَ نَعْبُدُوْ وَاِیَّاکَ نَسْتَعِیْنُ لَحٰفِظِیْنَ ۝ کِرَامًا کَاتِبِیْنَ ۝ یَعْلَمُوْنَ مَا تَفْعَلُوْنَ



اِنَّ الْاَبْرَارَ لَفِیْ نَعِیْمٍ ۝ وَاِنَّ الْفُجَّارَ لَفِیْ جَحِیْمٍ ۝ یَّصْلَوْنَھَا یَوْمَ الدِّیْنِ وَمَا ھُمْ عَنْھَا بِغَائِبِیْنَ ۝ بحق اِیَّاکَ نَعْبُدُوْ وَاِیَّاکَ نَسْتَعِیْنُ۔

## تسخیر متعارب فریق

دو بھائیوں رہبن بھائیوں یا عزیز واقارب کے درمیان ناچاقی کو ختم کرنے اور الفت ومحبت پیدا کرنے کے لئے ذیل کا عمل بے حد مفید اور نافع ہے۔

اس مقصد کے لئے کسی پاک صاف تنہا جگہ پر بیٹھ کر اول اگربتی سلگائیں پھر باوضو حالت میں خلوص نیت کے ساتھ زعفران وگلاب سے ذیل کا نقش اسم الٰہی یاودود کا بنائیں یاد رہے کہ یہ کام نوچندی جمعرات کو کیا جائے بعد ازاں اس نقش پر خوشبو لگا کر اس کو موم جامہ کر کے دائیں بازو پر باندھیں۔

اس طرح اس اسم مبارک کا ایک ہزار ایک مرتبہ پڑھ کر کسی میٹھی شے پر دم کر کے فریق ثانی کو کسی طرح کھلا دیں۔

انشاءاللہ تعالیٰ العزیز الحکیم ناراضگی وناچاقی ہمیشہ کے لئے دور ہو جائے گی نہایت مجرب اور مفید عمل ہے۔

نوٹ:

فلاں بن فلاں کی جگہ فریق اول بنت فلانہ کی جگہ فریق دوم کے نام اور ان کی والدہ کے نام لکھیں جائیں۔

| | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| بن فلاں | یاودود | یاودود | یاودود | یاودود | یاودود | یاودود | طالب فلاں |
| یاودود | یاودود | یاودود | یاودود | یاودود | یاودود | یاودود | یاودود |
| یاودود | یاودود | یاودود | یاودود | یاودود | یاودود | یاودود | یاودود |
| یاودود | یاودود | یاودود | یاودود | یاودود | یاودود | یاودود | یاودود |
| یاودود | یاودود | یاودود | یاودود | یاودود | یاودود | یاودود | یاودود |
| یاودود | یاودود | یاودود | یاودود | یاودود | یاودود | یاودود | یاودود |
| یاودود | یاودود | یاودود | یاودود | یاودود | یاودود | یاودود | یاودود |
| یاودود | یاودود | یاودود | یاودود | یاودود | یاودود | یاودود | یاودود |
| فلاں | یاودود | یاودود | یاودود | یاودود | یاودود | یاودود | بنت |

## گھر سے بھاگے ہوئے کو واپس لانا

جو بچہ یا بڑا گھر والوں سے ناراض ہو کر گھر سے چلا گیا ہو اور اس کا کوئی پتہ نہ چل رہا ہو تو اس کے واپس لانے کے لئے ذیل کا عمل نہایت کارگر اور مفید ہے۔

اس مقصد کے لئے اکتالیس عدد کالی مرچ لیں اور ساتھ ہی تھوڑی سی چینی بھی اپنے پاس رکھیں بعد از نماز عصر باوضو حالت میں ہر ایک مرچ پر ذیل کا عمل کرتے جائیں اور اسے آگ میں جھونکتے جائیں اور ساتھ ہی چینی پر بھی دم کریں یہ عمل اکتالیس مرچوں کے دانوں پر اکتالیس مرتبہ پڑھنا ہے۔ بعد ازاں چینی چیونٹیوں کے بل میں ڈال دیں۔

انشاء اللہ تعالیٰ العزیز الحکیم اکیس یوم کے بلاناغہ عمل سے بھاگا ہوا بچہ یا فرد گھر خود بخود پہنچ جائے گا۔



عمل:

إِنَّا أَعْطَيْنَاكَ الْكَوْثَرَ بِحَقِّ يَا جِبْرَائِيلُ
فَصَلِّ لِرَبِّكَ وَانْحَرْ بِحَقِّ يَا مِيكَائِيلُ
إِنَّ شَانِئَكَ بِحَقِّ يَا إِسْرَافِيلُ
هُوَ الْأَبْتَرُ بِحَقِّ يَا عِزْرَائِيلُ

فلاں بن فلاں کو چین نہ دیں، چین نہ دیں چین نہ دیں۔

(فلاں بن فلاں کی جگہ بھاگے ہوئے فرد اور اس کی ماں کا نام لیں)

## تسخیر سنگدل انسان

اگر کوئی شخص سخت مزاج ہو ہر ایک سے غصے اور بد اخلاقی سے پیش آتا ہو سخت دل بھی ہو اور چاہتا ہو کہ اس کا درشت پن ختم ہو جائے اس کی سخت مزاجی جاتی رہے تو ایسے میں ذیل کا عمل بے حد فائدہ مند اور مفید ہے۔

اس مقصد کے لئے وہ شخص باوضو حالت میں چینی کی پلیٹ پر مشک و زعفران سے سورہ یسین کی ذیل کی آیت مبارکہ لکھے اور پانی سے دھو کر ہر روز پی لیا کرے۔ چالیس یوم تک ہر روز بلاناغہ یہ عمل کرے۔

انشاء اللہ تعالیٰ العزیز سورہ یسین کی برکت سے جو کوئی بھی یہ عمل کرے گا اس کی سخت مزاجی جاتی رہے گی اس کے دل میں نرمی پیدا ہو جائے گی اور ہر ایک سے پیار و اخلاق کے ساتھ پیش آیا کرے گا اس کی سنگدلی ایسے ختم ہو جائے گی کہ اسے خود بھی اپنے بدلے ہوئے رویے پر حیرت ہوگی اس کے علاوہ اگر کوئی ہر نماز کے بعد ایک مرتبہ پڑھ لیا کرے تو بھی اس کے لئے فائدہ مند ہے۔

آیت مبارکہ:

یٰسٓ ۝ وَالْقُرْاٰنِ الْحَکِیْمِ ۝ اِنَّکَ لَمِنَ الْمُرْسَلِیْنَ ۝

## تسخیر پریشان کن خواب

جس کسی کو رات کو سوتے وقت برے اور پریشان کن خواب نظر آتے ہوں اور ان کی وجہ سے سارا دن طبیعت مکدر رہتی ہو تو ایسے میں ان سے چھٹکارا پانے کے لئے ذیل کا عمل بے حد مفید اور مجرب ہے۔

اس مقصد کے لئے ذیل کا نقش بعد از نماز عصر زعفران و گلاب سے سفید کاغذ پر لکھ کر اس پر اسم مبارک "محمد ﷺ" بانوے مرتبہ اور یا علی ایک سو دس مرتبہ پڑھ کر دم کریں اور اس کو موم جامہ کر کے اپنے پاس رکھیں۔

رات کو سوتے وقت نقش کو اپنے سینے کے اوپر رکھ کر سو جائیں انشاء اللہ تعالیٰ العزیز الحکیم اس عمل کی بدولت برے اور پریشان کن خوابوں سے نجات مل جائے گی نہایت مجرب اور فائدہ مند عمل ہے۔

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْم

جبرائیل — میکائیل

| | | | |
|---|---|---|---|
| ١٦ | ١٩ | ٢٣ | ٩ |
| ٣١ | ١٥ | ١٥ | ٢٥ |
| ١١ | ١٠ | ١٧ | ١٠ |
| ١٥ | ١٣ | ١٢ | ٢٣ |

محمد مصطفی ﷺ



## تسخیر فریقین

اگر دو فریقین کے مابین بہت زیادہ تنازعہ پیدا ہو جائے اور ایک دوسرے کو نقصان پہنچانے اور لڑنے پر تیار ہو جائیں اور اس بات کا خدشہ ہو کہ ان کے درمیان لڑائی کسی بھی وقت ہو کر خون و خرابہ کا باعث بن جائے گی تو ایسے میں لڑائی کی روک تھام کے لئے ذیل کا عمل بے حد مفید اور نافع ہے۔

اس مقصد کے لئے باوضو حالت میں ذیل کی آیت مبارکہ کا ایک سو اکتالیس مرتبہ ورد کر کے اللہ تعالیٰ عزوجل کے حضور انتہائی خشوع و خضوع سے دعا مانگیں۔

انشاء اللہ تعالیٰ العزیز الحکیم اس عمل کی بدولت لڑائی بفضلہ باری تعالیٰ کبھی بھی نہیں ہوگی۔ مجرب اور مفید ہے۔

آیت مبارکہ:

وَلَوْ شَآءَ اللّٰہُ مَا اقْتَتَلُوْا وَلٰکِنَّ اللّٰہَ یَفْعَلُ مَا یُرِیْدُ۔

## تفریق مابین دشمناں

ظالم دشمنوں کے شر سے حفاظت الٰہی اور ان کے درمیان مکمل تفریق پیدا کرنے کے لئے ذیل کا عمل از حد نافع اور کارگر ہے۔

اس کیلئے ذیل کے طریق سے مٹی کے سات کورے ٹھیکروں پر توے کی کالی سیاہی سے نقش بنائیں اور ان ٹھیکروں کو پرانی قبروں کے اندر دفن کر دیں ان سب دشمنوں کے ذریعہ بفضلہ سخت جدائی اور دشمنی پیدا ہو جائے گی اور انکے شر سے خود حفاظت الٰہی میں

آ جائیں گے۔

**نوٹ:**

اس عمل کو ناجائز نہ کیا جائے ورنہ خود مستوجب عذاب الٰہی ہوں گے۔

**نقش:**

بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ

اَلۡقَارِعَۃُ ۝ مَا الۡقَارِعَۃُ ۝ وَمَا اَدۡرَاکَ مَا الۡقَارِعَۃُ ۝
اَلۡبُغۡضُ ض ب ض اَلۡحَامَۃُ مَا اَلۡحَامَۃُ وَمَا اَدۡرٰکَ مَا
اَلۡحَامَۃُ اِذَا زُلۡزِلَتِ الۡاَرۡضُ زِلۡزَالَھَا دَعَانُ کرمت
عورۃ الطامہ طاطسا طوطا طٰہٰ طٰہٰ طفتہ لطامہ

ا۔اا،ااا    اا ااا کہ طو ے ی    ۱۱۸۔ا مع الحوططط

علی البغض فلاں بن فلاں یہاں دشمنوں اوران کی ماؤں کا نام لکھیں۔

## زبان بندی دشمناں

زبان بندی دشمنان کے لئے ذیل کا عمل از حد مفید اور کارگر ہے اس کے لئے ذیل کا نقش سفید کاغذ پر زعفران وگلاب سے لکھیں اور اس کو مچھلی کے منہ میں رکھ کر بند کر دیں اور کسی پرانی قبر میں دفن کر دیں۔ دفن کرتے وقت صاحب قبر سے باآواز بلند کہیں۔



اے صاحب قبر از برکت اس نقش بند کردن زبان فلاں بن فلاں بعد از دفن نقش صاحب قبر کی نیاز دلائے۔

ان شاء اللہ تعالیٰ العزیز الحکیم چند یوم میں دشمن کی زبان مکمل بند ہو جائے گی۔

**نوٹ:**

فلاں بن فلاں کی جگہ دشمن اور اس کی ماں کا نام لکھیں۔

جعلنا من بین ایدیھم

| | | | |
|---|---|---|---|
| ٢٥٥٦ | ٢٥٥٩ | ٢٥٦٢ | ٢٥٣٩ |
| ٢٥٦١ | ٢٥٥٠ | ٢٥٥٥ | ٢٥٦٠ |
| ٢٥٥١ | ٢٥٦٤ | ٢٥٥٧ | ٢٥٥٤ |
| ٢٥٥٨ | ٢٥٥٣ | ٢٥٥٢ | ٢٥٦٣ |

سدا و من خلفھم سدا

فاغشینھم فھم لا یبصرون

## حصول عزت وجاہ ومرتبت

عزوجاہ ومرتبت کے حصول کے لئے ذیل کا عمل سریع الاثر اور مفید ہے۔
اس کے لئے ذیل کا نقش ہرن کی جلد پر زعفران وگلاب سے تیار کریں اس کو خوشبو لگائیں اور اس کو موم جامہ کر کے اپنے دائیں بازو پر باندھیں۔
انشاء اللہ تعالیٰ العزیز الحکیم اس عمل کی بدولت مخلوق خدا میں عزوجاہ مرتبت ملے گا اور ہر کوئی احترام سے پیش آئے گا۔

بِسۡمِ اللّٰهِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِيۡمِ

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| ۲۵۰۰۵۱ | ۲۵۰۰۵۷ | ۲۵۰۰۳۳ | ۲۵۰۰۳۹ | ۲۵۰۰۳۵ |
| ۲۵۰۰۳۳ | ۲۵۰۰۳۰ | ۲۵۰۰۳۶ | ۲۵۰۰۵۲ | ۲۵۰۰۵۳ |
| ۲۵۰۰۳۷ | ۲۵۰۰۳۸ | ۲۵۰۰۵۳ | ۲۵۰۰۳۵ | ۲۵۰۰۳۱ |
| ۲۵۰۰۵۵ | ۲۵۰۰۳۶ | ۲۵۰۰۳۲ | ۲۵۰۰۳۳ | ۲۵۰۰۳۹ |
| ۲۵۰۰۳۸ | ۲۵۰۰۳۳ | ۲۵۰۰۵۰ | ۲۵۰۰۵۶ | ۲۵۰۰۳۷ |